سکونت میں آکر مسجد [illegible] ہوگا ہے کہ جو بیرون حجرہ [illegible] واقع ہی
منقول ہے کہ سعد بن ابی وقاص [illegible] اس حدیث کے ایک گھر اپنا
درمیان مسجد نبوی اور [illegible] گا کے [illegible] بنایا۔ اس روایت کے
مکان روضہ جنت تست روایت اولی وسیع زاید ہوا جاننا چاہیے کہ احادیث
مین منبر شریف حضرت کا حوض کوثر پر ہونا وارد ہوا اس مین علمار کو
کئی قسم کے تاویلات ہین بعضے علمار یہ کہتے ہین کہ مراد حدیث یہ ہے کہ
جو شخص منبر شریف کے پاس حاضر ہو کر عبادت کرے وہ شخص آب کوثر
سے مشرف ہوگا اور حضوری حوض کوثر اس کو نصیب ہوگی بعضے علما
یہ کہتے ہین کہ واسطے اظہار عظمت شان آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی
یھی منبر مبارک حضرت کا حوض کوثر پر رکھے جاوینگا بعضے علمار اور بھی
تاویلات کیے ہین اور دوسرا جو یہ ارشاد نبوی ہوا کہ مابین حجرۂ شریفہ
اور منبر شریفہ کے یک باغ ہے باغون سے جنت کے اسمین بھی علمار کو
کئی تاویلات ہین بعضی علمار کہے ہین کہ مراد اس سے تشبیہ اس مقام کو
باغ جنت سے نزول رحمت آلٰہی اور حصول سعادت مین ہے اور بعضی
علمار یہ فرماتے ہین کہ مقصود ارشاد نبوی بیان شرف اس مقام کا ہے
یعنے جو کہ اسجلئے حاضر ہو کر عبادت کرے وہ باعث دخول جنت اسکا ہے
یہ دونا ویل بھی تکلف بھی بلکہ تحقیق یہ ہے کہ کلام نبوی اپنے معنے حقیقی
پر محمول ہے یعنے جو موضع کہ درمیان حجرۂ شریف اور منبر مبارک کے
واقع ہے حقیقت مین یکباغ ہے جنت کے باغون سے اسواسطے ک

روز قیامت اس مقام کو فردوس اعلی مین لیجاوینگے چنانچہ ابن جوزی
اور ابن فرحون امام مالک سے اس احتمال کو نقل کرتے ہین اور اتفاق کیجماعت کا
بھی نہین کے ساتھ ہے اور شیخ ابن حجر مکی بھی مثل اسکے تاویل فرماتے
ہین انتہی مضمون جذب القلوب لهذا ذکر فضائل زیارت حضرت سید المرسلین
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ مقصد اقصای ارباب دین اور مطلب اعلائے اصحاب
یقین ہے اور بیان اثبات حیات انبیاء صلوات اللہ علیہم اجمعین کا خلاصہ
فضائل تقشبی مین تحریر ہے ذهب بعض السلف الی تفصیل بدوه
بها قبل مكه وان نفرا من اصحاب رسول الله صلى الله عليه
وسلم كانوا يبدؤن بالمدينة اذا حجوا ومن بدء بالمدينة علقمه
والاسود وعمر بن ميمون وذهب العبدى المالكى ان المشى الى المدينة
لزيارة قبره صلى الله عليه واله وسلم افضل من الكعبة وان الجالب
سوقها كالمجاهد فى سبيل الله ترجمہ بعض سلف اسطرف گئے ہین کہ مکہ معظمہ
کے قبل مدینہ طیبہ کو جانا افضل ہے اور ایک جماعت اصحاب رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بعد ادائے حج کے پہلے مدینہ طیبہ کو حاضر ہوتے چنانچہ
ان سے علقمہ اور اسود اور عمر بن میمون ہین اور عبدی مالکی طرف اس امر کے
گئے ہین کہ مدینہ طیبہ مین واسطے زیارت قبر شریف حضرت کے حاضر ہونا
کعبہ سے افضل ہے اور جو شخص کہ بازارون مین مدینہ طیبہ کے ٹھہرے
وہ شخص مانند مجاہد فی سبیل اللہ کے خلاصۃ تقشبی مین یہ روایت ہے ابن
عمر رضی اللہ عنہما کان یضع یدہ الیمنی علی تقرۃ الشریف وقال الاشتراق فی المحبۃ

(حاشیہ:) بیان فضائل زیارت حضرت کا ۱۲
(حاشیہ:) بیان آداب زیارت شریف ۱۲

یحمل الاذن علی ذالک وینبغی ان لا یستدبر القبر المقدس فی صلوٰۃ ولا فی غیرھا یعنے ابن عمر رضی اللہ عنہ دست راست اپنا حضرت کے قبر شریف پر رکہکر کہے کہ استغراق محبت مین اذن حاصل ہے اس امر کو چاہئے کہ نماز یا غیر نماز مین پشت اپنے طرف قبر شریف کے نکرے یعنے اگر کوئی مسجد نبوی مین نماز بھی پڑہے تو اسطور پر نہ پڑہے کہ پشت اسکے جانب روضۂ منورہ ہووے جو آہر ثمینہ مین لکھا ہے قال فی جوھر المنتظم مذھب اھل البیت تقبیل القبر ومسہ وقال احمد بن حنبل لا باس بہ وعلیہ محب الطبری وابن ابی الصیف وغیرھم من الاجلاء کالسبکی والاخر ابہ ترجمہ جوھر منتظم مین لکھا ہے کہ بوسہ دینا قبر کا اور مس کرنا اسکا مذہب اہل بیت ہے امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ اس امر مین کچھہ خوف نہین اور اسی مذہب پر محب طبری اور ابن ابی الصیف اور دوسر علماء جلیل القدر مثل سبکی اور مانند ان کے ہین پھر صاحب جواہر ثمینہ روایت کرتے ہین کہ جسوقت سیدنا بلال رضی اللہ عنہ ملک شام سے مدینہ طیبہ مین حاضر ہوئے چہرہ اپنا قبر شریف پر ملے اور گریہ و بکا کئے اور جسوقت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دفن ہوا ہے سیدتنا فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا خاک پاک قبر شریف اپنے ہاتھہ مین لیکر او رگریہ فرمائے جواہر ثمینہ مین مجد لغویسی روایت کرتے ہین کہ قبر شریف کے پاس سلام اور درود عرض کرنا افضل ہے پس حاضرین کو چاہئے کہ صلوٰۃ اور سلام مین جمع کرے ابن عباس سے روایت ہے کہ صلوٰۃ بغیر حضرت کے اور کسی پر درست نہین اور بعضونے

کہتے ہین کہ انبیاؤن پر صلوۃ تبعیت حضرتؐ کے جایز ہے اسواسطے کہ
بعضی علمار کی عادت ہے کہ جسجائے نام کسی نبی کا آوے پہلے ہمارے
حضرتؐ پر صلوۃ اور سلام عرض کرکے بعد اُن نبی پر کہ جن کا نام مذکور ہے
صلوۃ وسلام عرض کرتے ہین جیسا کہ کہتے ہین موسی علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام
دُر المنثور مین منقول ہے کہ موافق روایت ابن عباس رضی اللہ عنہ مذہب
امام مالک در موافق دو ر و آیات باقیہ مذہب امام اعظم ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہما
کا ہے یعنے امام اعظم کے پاس انبیا علیہم السلام پر بتبعیت آنحضرتؐ اور
استقلالاً صلوۃ عرض کرنا جایز ہے اور ایسا ہی حال سلام عرض کرنیکا ہے
اگر کوئی شخص کسیکو وصیت کیا ہو کہ اپنے جانے سے حضرتؐ کے خدمت
مبارک مین سلام عرض کرے پس وہ یہ عبارتؐ سے سلام عرض کرے۔
پس وہ یہ عبارت سی سلام عرض کرے السلام علیک یا رسول اللہ من فلان
بن فلان اور پونچانا اس سلام کا سنتؐ ہے کہ بیچ حضرتؐ سے مدد چاہتا ہے
بخلاف پونچانے سلام کے غائب کو کہ وہ واجب ہے ابن عمر رضی اللہ عنہ
فرماتے ہین کہ طریقہ اداب بوقت سلام عرض کرنے کے یہ ہے کہ پشت اپنی
جانب قبلہ کری اور متوجہ قبر شریف ہووے اور دیوار قبلہ سے دو چار
ہات فاصلہ پر کہڑے ہو کر سلام عرض کرے اور یہہ کمترین فاصلہ ہے
لیکن دیر تک کہڑا رہنا یا تھورا وقت یہ موافق حضور قلبی کے ہے
پس جس کو حضور قلبی دیر تک حاضر رہے ورِنہ الّا فلا جاننا چاہیے کہ فیضان
نبوی حاضرین کے واسطے بقدر قابلیت اور استعداد ان کی نزول

ہوتا ہے جس شخص کے واسطے حجاب خودی اور پردۂ غیریت اس کا
مرتفع اور دور ہو چکا ہے ان کو وقت حضوری بین مشاہدۂ برزخ
کبریٰ بطور کمال اور نظارۂ روحانی حضرت کے سرفراز ہوتی ہے کہ یہ وسیلۂ
نظارۂ حق اور مشاہدۂ ذات مطلق ہے اور جن کو یہ بات میسر نہین
آتی پس قصور اس کا ہے ورنہ وہان کی فیضان مین کسیطرح کا قصور نہین
جیسا کہ جواہر شہنیہ مین لکھے ہین فمن لم یجد اللہ تعالیٰ الحنفی زیارۃ
فلیراجع نفسۃ العیبۃ فانہ اما ان اخل بالشرائط او وجد سرا او
جدانیا بسیطا علیما منزہا عن الکمیۃ مجہول الکیفیۃ وما
تحقق علما یقینیا شہادیا فلا یلومن الا نفسہ القاصرۃ فانہ
لا منع فی فیض الحق ولا ضیق فی جاہ المزور بل القصور من قبل
الزائر یعنے جس کو مشاہدۂ حقتعالی حضرت کی زیارت مین سرفراز نہ ہو
پس وہ شخص اپنے نفس کے عیب کا تجسس کرے پس وہ شخص یا تو زیارت کے
شروط اور آداب مین قصور کیا یا سر وجدانی بسیط مجہول الکیف منزہ
کمیت سے پایا ہے اور علم یقینی شہادے اس کو حاصل نہ ہوا اسواسطے کہ
حق تعالیٰ کی جانب سے فیض مین منع اور حضرت کے جانب سے فیض مین
کوتاہی نہین جیسا کہ جواہر شہنیہ مین لکھا ہے کہ ہر شب جمعہ حجرۂ شریفہ سے
بوانواع بخوری اور عنبر کے ہر یک شخص کو آتی ہے پس اگر کسی کے شامہ
مین نقصان اور فتور ہووے پھر آئینہ وہ اس بو سے محروم ہے خلاصہ
خلاصۃ النقشبی مین جامع کبیر سے یہ روایت کرتے ہین کہ حقتعالی دو فرشتہ

پیدا کیا اور ان کو اس کام پر مقرر کیا کہ جو لوگ خواہ مشرق مین ہون یا مغرب مین حضرت پر سلام عرض کرین وہ فرشتے جواب سلام انکا دیتے ہین اور جو لوگ کہ روضہ منورہ کے پاس حاضر ہو کر سلام عرض کرین جواب سلام ان کا دیتے ہین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بنفس نفیس خود خصوصًا اہل مدینہ کا جواب سلام ان کے حسب نسب کے ساتھہ ارشاد فرماتے ہین سلیمان بن سحیم کہتے ہین کہ مین یکبار حضرت سے خواب مین مشرف ہوا اور عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو لوگ کہ آپکے پاس حاضر ہو کر آپ پر سلام عرض کرتے ہین انکا سلام آپ کو سلام پہونچتا ہے حضرت نے فرمایا کہ ہان مین ان کا جواب سلام دیتا ہون ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میری حیات بھی تمارے واسطے بہتر ہے اور میری وفات بھی تمارے واسطے بہتر ہے اسواسطے کہ تمارے اعمال مجھپر عرض کیا جاتے ہین جسوقت کہ اعمال نیک تمارے دیکھتا ہون حمد الٰہی بجالاتا ہون اور جب برے اعمال تمہارے دیکھون مغفرت اور بخشش تمارے واسطے چاہتا ہون اور دیگر روایت مین وارد ہے کہ حق تعالی حضرت کو سماعت خلایق کی گفتگو کے عنایت فرمایا یعنے آپ ہر جا کی خلایق کی بات سماعت فرما لیتے ہین دوسری روایت مین آیا آپ کو تمام مخلوق کے نام سے حق تعالی اطلاع فرمایا اور آپ ہر مخلوق سے واقف ہین عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ ایک شخص کو ملک شام ہو واسطے

سلام عرض کرنے کے مدینہ طیبہ مین بھیجتے ہیں وہ شخص روضۂ منورہ کے
پاس حاضر ہوکر ان کا سلام عرض کرتا اور پھر واپس آتا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ
سے روایت ہے کہ جو شخص میرے قبر شریف کے نزدیک حاضر ہوکر صلوٰۃ
وسلام عرض کرے یک فرشتہ اس کام پر مقرر ہے کہ وہ جواب سلام
ان کا اور صلوٰۃ میرے پہ پونچاتا ہے اور صلوٰۃ وسلام عرض کرنے
امور دنیوی اور اخروی کو کفایت کرتا ہے اور مین اس کا شفیع اور
گواہ قیامت کے روز ہوگا اور ابو ہریرہ سے کہتے ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم فرمائے جو شخص کہ میری قبر کے پاس حاضر ہوکر درود عرض کرے
اس کو مین بذات خود سنتا ہون اور جوکہ دور سے درود عرض کرے
اس کو فرشتہ میرے پاس پونچاتے ہین مواہب لدنیہ مین روایت ہے کہ
حضرت مشارق ارض اور مغارب ارض سے امتہ کا ورود اور سلام سماعت
فرماتے ہین اگرچہ درود اور سلام عرض کرنے والے یک لمحہ مین کروڑہا
بلکہ اس سے بھی زاید ہون متوجہ ہونا حضرت کا اور جواب سلام
ارشاد فرمانا ہر ایک کا یک لمحہ مین ممکن ہے جیسا کہ نور آفتاب
مشرق اور مغرب زمین کو محیط ہے اور آفتاب یک لمحہ مین کروڑہا
مخلوق کے جانب متوجہ ہے پس کیا حال ہوذات مبارک حضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کہ آپ مبدء اور منشاء ہین نور آفتاب اور
مہتاب کے بلکہ تمام انوار علویہ سے کے اور اسرار الہیہ کے منبع اور مخزن
ہین خلاصہ نقشبندی مین ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ مصطفا

فضائل صلوٰۃ وسلام شفیع محشری
شفا شریف ۱۷

عیسیٰ کے جانب وحی کیا کہ تم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان لاؤ اور اپنے امتہ کو
حکم کرو کہ جو شخص ان مین سے حضرت کو پاوے حضرت پر ایمان لاوے
کیونکہ اگر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مین پیدا نکرتا تو آدم کو اور جنت کو
اور دوزخ کو بھی پیدا نکرتا اور جب مین نے عرش کو پیدا کیا عرش جنبش مین
آیا اور مضطرب ہوا پھر مین نے عرش پر لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
لکھا اسوقت عرش کو قرار ہوا ایکبار منصور خلیفہ عباسی واسطے زیارت کے
روضہ منورہ کے پاس حاضر ہوا اور ہمراہ خلیفہ مذکور کے امام مالک رح تھے
پوچھا کہ قبلہ کے جانب متوجہ ہوکر دعا کرون یا حضرت کے جانب متوجہ ہون امام
فرمائے کہ تو حضرت کو چھوڑ کر متوجہ قبلہ کیون ہوتا ہے کہ حضرت تیری اور تیرا
والد آدم علیہ السلام کی وسیلہ ہین قیامت مین حقتعالی کے پاس اتھا اب
یہان سے آداب زیارت جو کتاب جذب القلوب مین تحریر ہین بیان
کئے جاتے ہین شیخ عبدالحق دہلوی نے کتاب موصوف مین فرماتے ہین کہ
جب کوئی شخص ارادہ سفر کرے خواہ کوئی سفر ہو اس کو ضرور ہے کہ پہلے
استخارہ اور تجدید توبہ کرے پھر ادای حقوق عباد اور نفقہ عیال کرے پھر
زاد و راحلہ مہیا کرے اور طلب رفیق کرے پھر دوست و اقربا سے
رخصت ہووے جو دعائین کہ وقت خروج سفر کے حدیث مین وارد ہین
ان کو پڑہے اور اس سفر مین بوجہ خصوص ضرور اور اہم اخلاص نیت ہے
کہ مدار جمیع اعمال اور افعال کا خلوص ہے جیسا کہ حدیث نبوی مین وارد ہے
فمن كانت ہجرتہ الی اللہ و رسولہ فہجرتہ الی اللہ و رسولہ الحدیث اور حضرت کے

نہ یارت کی نیت مین تقرب الی اللہ حاصل ہے اسواسطے حضرت کے خدمت
شریف مین پونچنے سے کوئی عمل اور عبادت افضل و اکمل نہین کہ یہہ ذریعہ
اور وسیلہ ہی تقرب الہی کا بلکہ عین تقرب الہی ہے جیسا کہ ارشاد الہی ہوا ہے
من یطع الرسول فقد اطاع اللہ اور ان الذین یبایعونك انما
یبایعون اللہ اور امام نودیسی منقول ہے کہ زیارت سرور کائنات صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم مین حضوری مسجد نبوی بھی مقصود اور ملحوظ رہے تو مستحب ہے کہ دربارہ
شد رحال طرف مسجد نبوی کے احادیث کثیرہ وارد ہین شیخ الحنفیہ کمال بن
ہمام نے بھی اپنے مشایخ سے ایسا ہی نقل کئے ہین پہر کہتے ہین کہ اولی یہ ہے
کہ پہلے نیت خالص زیارت کے کرے تاکہ موافق اس حدیث کی ہو کہ حضرت
فرمائے ہین نلادی اس کو مجہ پاس مگر زیارت میری پہر شیخ عبدالحق دہلوی
رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ حق اس مقام مین یہ ہے کہ شرکت قصد مسجد شریف
کامنافی اخلاص نیت زیارت حضرت کا نہین اسواسطے کہ قصد زیارت مسجد نبوی
مخصوص واسطے امتثال امر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہے پس یہ عین
ملاخطہ اور مشاہدہ نسبت نبوی ہے اور قبیل متمات اور مکملات زیارت
نبوی سے یہ ہے کہ نیت اعتکاف مسجد نبوی مین جسقدر ممکن ہو کرے
اگرچہ یکساعت ہو اور علم سیکہنے اور سکہانے مین مشغول اور مصروف
رہے اور حضرت درود شریف اور سلام حضرت پر کثرت سے عرض کرتا
رہے اور ختم قرآن مجید کرے اور قبل پونچنے مدینہ طیبہ کے اگر یہ نیت کری
بیشک وہ شخص ثواب اور جزاء اپنے نیت کا پاویگا انشاء اللہ تعالی

اور راہ مین اس سفر مبارک کے دایم التشوق اور کثیر اشتیاق حضرت کے زیارت کا رہے اور خصلت نیک اپنی رکھے اور اپنے سینہ کو حضرت کے محبت سے مملو رکھے اور اپنے تئین ہمیشہ نیک کام اور طاعت الٰہی مین رکھے تا سینہ اس شخص کا قابلیت اور استعداد انوار محمدی پیدا کرے اور اکثر اوقات بلکہ کل اوقات سواے ادائی فرایض اور قضاے ضروریات کے مصروف بصلوٰۃ وسلام بدرود اتمام رہے اور بوقت حضوری کے کمال حدود آداب حضرت کے ملحوظ رکھے کہ قبولیت اعمال مین بڑا وسیلہ اور ذریعہ آداب ہے امید قوی ہے کہ یہ درود عرض کرنا اس کا حالاً یا مالاً باعث شرف لقاے نبوی اس کو ہوئیگا انشا اللہ تعالی اور عرض کرنا درود شریف خصوصاً اوقات مخصوصہ اور احوال مبارک مین مثلاً وقت سحر بعد ادائی نماز فجر اور قریب مدینہ طیبہ کے زیادہ کرے اسواسطے کہ حدیث مین وارد ہے کہ حقتعالی نے ایک گروہ فرشتون کے اس واسطے پیدا کیا ہے کہ تحفہ صلوٰۃ قاصدان زیارت نبویکا خدمت شریف مین گذرانے اس عبارت سے کہ فلان بن فلان آپکے خدمت شریف مین جو زیارت کے واسطے حاضر ہوتا ہے یہ تحفہ آپکے خدمت مین گذرانتا ہے پس کونسی سعادت اس سے زیادہ ہے کہ نام اسکا اور اسکے والد کا مجلس شریف سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین عرض کیا جاوے ازجملہ آداب یہ ہے کہ جب حرم نبوی کے قریب پہونچے نہایت خشوع اور خضوع اپنے دل کو مملو کرے اور بسبب پہونچنے اپنے مقصود کے خوش اور مسرور ہووے حدیث مین وارد ہے کہ جو وقت

زائرین قریب مدینہ طیبہ کے پہنچتے ہین فرشتے انواع ہدایائے
رحمت لیکر ان کے استقبال آتے ہین اور انواع بشارت
اور سعادت سے ان کو مبشر کرتے ہین اور طبق انوار حضور اور
سرور کے انپر نثار کرتے ہین از جملہ آداب یہہ ہے کہ جب
روضہ شریفہ کے پاس حاضر ہووے ایسا تصور اور یقین کرے
کہ مین بارگاہ سلطان عظیم الشان مین حاضر ہون اور عظمت
شاہنشاہی ہمیشہ اپنے دل مین رکھے اور عمدہ تر اسباب
حفظ قلب اور خضوع باطن سے اس کو اپنے ہاتھ سے ندیوے
اعضا کو اپنے معاصی اور اثام سے محفوظ رکھے اور
زبان کو ہمیشہ صلواۃ و سلام خیر الانام مین مشاہدہ
عظمت و جلال کے ساتھ مشغول رکھے اور حرکات غیر
مہذبہ مثل بلند کرنے آواز کے جو یہ طریقہ عوام
الناس ہے اپنے تئین بچاوے اگر کمال مراقبہ اس کو
نصیب ہووے فبہا ورنہ خضوع اور خشوع ظاہرین
حتی الوسع کوشش کرے اور مشابہت مراقبین کے
ساتھ بتکلف اختیار کرے امید ہے کہ بعد دوام
اور استقامت اس مراقبہ کے مراقبہ حقیقی
یا حالت قریب مراقبہ حقیقی کے اس کو پیدا ہوگا
انشاء اللہ تعالی اگر قریب مدینہ کے پہنچے تو جبل مفرح پر

اس حالت مین نہ چڑہے کہ بسبب کثرت آمیسون کے باعث ایذار
خلایق ہووے دگر نہ چڑہ یا جبل مفرح کا مستحسن ہے کہ موجب ازدیاد
شوق دیار رحمۃ للعالمین ہے جو لوگ کہ اس کو بدعت غیر حسنہ کہتے ہین
قول ان کا نہایت شنیع ہے اور انصاف سے بعید اور جسوقت کہ ذی الحلیفہ
یہان قریب بیر علی کے پہنچے اتر کے دو رکعت نماز ادا کرے بشرطیکہ
جان و مال سے اپنے بیفکری ہووے اور علی نام ایک شخص کا ہے
جو اس کے طرف یہ بیر منسوب ہے نہ علی مرتضی رضی اللہ عنہ ایسا ہی دادی
فاطمہ نہ بہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا ہین ازجملہ آداب یہہ ہے کہ جسوقت
بلدۂ مدینہ طیبہ یا منارہ یا قبہ اس بلدۂ طیبہ کا نمایان ہووے بکمال
شوق اور بغایت عجز و انکسار کے سر اپنا زمین پر مارے اور اپنے کو زمین
پر ڈالے اور سواری سے اتری اگر ہوسکے تو مسجد شریف تک پیادہ
جاوے حدیث مین وارد ہے کہ جب ایلچی عبدالقیس کے حضرت کے
خدمت مبارک مین حاضر ہوتے بمجرد نظر کرنے ان کے جمال نبوی پر
قبل بٹھانے اونٹ کے اپنے تین زمین پہ گرا دیتے اور حضرت ان کو
اس امر سے منع نہین فرماتے ازجملہ آداب یہ ہے کہ جب حرم نبوی سے
مشرف ہووے بعد سلام کے یہ دعا پڑہے اللھم افتح لی ابواب رحمتک
وارزقنی فی زیارۃ نبیک ما رزقتہ اولیائک واھل طاعتک
واغفرلی وارحمنی یا خیر مسئول ازجملہ آداب زیارت یہ ہے کہ قبل
حاضر ہونے کے درست طور سے غسل اور مسواک کرے اور لباس نفیس

پہنے اگر سفید ہو تو بہتر ہے کہ لباس سفید حضرت کو بہت پسند تھا
اور اپنے تئین علم و وقار سے آراستہ کرے اور لباس احرام سے احتراز
رکھے جیسا کہ بعضے جاہلین کرتے ہین اسواسطے یہ امر خصوصیات مکۂ معظمہ سے
ہی اور نہایت خشوع اور خضوع ظاہر و باطن اختیار کرے اپنے دل مین جانے
کہ یہ وہ مکان ہے کہ حقتعالی اپنے حبیب کریم کے واسطے پسند کیا اور
چلنے مین بوقت اٹھانے اور رکھنے قدم کے کمال حلم و وقار اور آداب
ملاحظہ رکھے اور جانے کہ یہ وہ زمین ہے کہ جس پر سرور انبیاء صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم قدم رکھے ہین ازجملہ آداب یہ ہے کہ جب شہر مبارک کے
دروازہ مین داخل ہووی یہ پڑھے بسم اللہ ماشاء اللہ لاقوۃ
الا باللہ رب ادخلنی مدخل صدق واخرجنی مخرج صدق
واجعل لی من لدنک سلطانا نصیرا حسبی اللہ امنت باللہ
توکلت علی اللہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ اللھم انی اسالک
بحق السائلین علیک بحق ممشائی ھذا الیک فانی لم اخرج
بطرا ولا اشرا ولا ریاء ولا سمعۃ خرجت اتقاء سخطک و
ابتغاء مرضاتک اسالک ان تبعدنی من النار وان تغفرلی
ذنوبی انہ لا یغفر الذنوب الا انت اور بوقت حاضر ہونے مسجد کے
ہر وقت یہ دعا پڑھنا مستحب ہے ابی سعید خدری سے روایت ہے کہ جو شخص
مسجد کے راہ مین یہ دعا پڑھے اس کے واسطے ستر ہزار فرشتہ سپرد
ہوتے ہین کہ وہ مغفرت اس شخص کی چاہتے ہین اور حقتعالی اس پر متوجہ

ہوتا ہے منجملہ آداب یہہ ہے کہ قبل داخل ہونے مسجد نبوی کے کچھہ صدقہ
راہ خدا مین دیوے ابتدا اسلام مین یہ حکم واجب تھا کہ جو شخص حضرت کے
خدمت مین حاضر ہوکر عرض و معروض کا ارادہ رکہے وہ اول صدقہ دیوے
پہر حاضر خدمت نبویہ ہووے چنانچہ اس آیہ مین ارشاد ہوا یا ایہا الذین
امنوا اذا ناجیتم الرسول فقدموا بین یدی نجوٰیکم صدقہ پہر
وجوب صدقہ منسوخ ہوا مگر استحباب باقی ہے چونکہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم اس عالم مین بصفت حیات تشریف فرما ہین حکم زیارت
حضرت کا بھی حکم ملازمت خدمت عالم حیات ہے ازجملہ آداب زیارت
نبویہ یہ ہے کہ جب مسجد نبوی مین بقصد زیارت داخل ہووے زیارت کو
سب پر مقدم جانے اور کوئی دوسرے کام مین مصروف نہووے مگر جو کام
ضرور ہے کہ چہوڑنا اس کا موجب شغل خاطر اور تفرقہ باطن ہووے اور
جب زیارت کو حاضر ہووے تصور عظمت و اہمیت مکان اور ملاحظہ
شرف و عزت اس بارگاہ عالیشان سے غافل نرہے اور جانے کہ یہ مکان
مہبط وحی اور منزل رحمت اور مقام عزت ہے اور یہہ مسجد خاتم الانبیاء
اور مقام سید المرسلین حبیب رب العالمین ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور
جملہ آداب سے یہ ہے کہ وقت داخل ہونے مسجد نبوی کے کچھہ توقف کرے
گویا کہ حضرت سے داخل ہونیکا اذن چاہے لیکن بعضے علماء کہے ہین کہ اسکا
کچھہ اصل نہین اور بوقت داخل ہونے مسجد کے اول سیدھا پیر مسجد کے
اندر رکہنا اور یہ دعا پڑہنا مستحب ہے اعوذ باللہ العظیم وبوجہہ الکریم

وبنورہ القدیم من الشیطان الرجیم بسم اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ ماشاء اللہ اللھم صل علی سیدنا محمد عبدک ورسولک وعلی الہ وصحبہ وسلم تسلیما کثیرا اللھم اغفرلی ذنوبی وافتح لی ابواب رحمتک اللھم وفقنی واعنی علی کل ما یرضیک ومن علی بحسن الادب السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اس دعا کو بوقت داخل ہونے اور نکلنے مسجد کے ترک نکرے لیکن بوقت نکلنے کے افتح لی ابواب فضلک بجاے رحمتک کے کہے لیکن دعا مختصر کافی یہہ ہے اعوذ باللہ بسم اللہ الحمد للہ وسلام علی رسول اللہ السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ حدیث مین وارد ہے اذا دخل احدکم المسجد فلیسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ازجملہ آداب زیارت یہ ہے کہ اگر بوقت زیارت کوئی شخص واسطے سلام کے متوجہ ہووی حتی الوسع اس سے چشم پوشی اور اعراض کرے پھر اس پر بھی گذر نہو تو جواب سلام مین ضرورت سے زیادہ نہ کہے اور باطن سے اس شخص کے طرف متوجہ نہووے اور جسوقت روضہ جنت مین کہ مابین حجرۂ شریفہ اور منبر منیف ہے داخل ہووے حضرت کے مصلے شریف پر حاضر ہوکر جانب یمین بہ نیت تحیۃ المسجد کے دوگانہ ادا کرے مگر اس کے قرارت مین تطویل نکرے بلکہ بعد قرارۃ سورۂ فاتحہ سورۂ قل یا اور سورۂ اخلاص پر اکتفا کرے اگر مصلی پر جاے نپاسکے قریب مصلے کے دوگانہ ادا کرے اگر بوقت داخل ہونے مسجد کے اقامت نماز

مفروضہ شروع ہوگئی ہو فرض ہین داخل ہو جائے کہ غرض تحیۃ مسجد کی
ادائی فرض سے حاصل ہے اور بعد ادائی تحیۃ المسجد کے حمد و شکر
حقتعالی بجالاوے کہ ایسے نعمت عظمی اور سعادت کبری سے سرفراز کیا
کہ یہ وہ مقام ہے کہ اس جائے ہین حصول مزیت نعمت رضا و توفیق
اور وصول بمقاصد دارین اور سعادت کونین ہے اور بھی حقتعالی سے
دعا مانگتا رہے اور یقین جانے کہ یہ ایسی بارگاہ ہے کہ اس سے کوئی طالب
صادق اور فقیر سائل محروم اور نا امید نہین ہے اقوال علمار اس ہین
مختلف ہین کہ زایر اول دوگانہ تحیۃ المسجد ادا کرے یا زیارت سے
مشرف ہووے بعضے علمار مالکیہ تقدیم زیارت کو تحیۃ المسجد پر جایز
رکھے ہین اور بعض کہے ہین کہ اگر گذر زایرین کا جانب مواجہ شریف کے
ہووے پہلے زیارت کرنا مستحب ہے لیکن اکثر علمار کے نزدیک دوگانہ تحیۃ المسجد
کا ہر حال ہین پہلے ادا کرنا مستحب ہے جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ یکوقت
سفر سے مراجعت کرکے حضرت کے خدمت بابرکات ہین حاضر ہوا حضرت نے
پوچھے کہ ایا تو نے دوگانہ تحیۃ المسجد ادا کیا ہین نے کہا کہ نہین یا رسول اللہ
حضرت نے فرمائے کہ پہلے مسجد ہین جا کر نماز ادا کرے پھر مجھپر سلام عرض
کرو لیکن خلاف اس سلام ہین ہے جو کہ وارد از اداب دخول مسجد کے
ہے اسواسطے کہ جو سلام داخل اداب دخول مسجد ہے وہ بالاتفاق
تحیۃ المسجد پر مقدم ہے جیسا کہ اوپر مذکور ہوا اور درباب جواز سجدہ
شکر قبل تحیۃ المسجد یا بعد تحیۃ المسجد علمار کو اختلاف ہے نزدیک علمار

بشافعیہ اگر کوئی نعمت تازہ سوائے نعمت دائمی کے حاصل ہووے تو
ادائی سجدۂ شکر اس کو جائز ہے اور علمار حنفیہ سے بھی سجدۂ شکر کے
جواز میں روایات وارد ہین اور حضرت کے فعل سے بھی منقول ہے
واللہ اعلم پس بعد ادا کرنے دوگانہ تحیۃ المسجد کے متوجہ زیارت ہووے
اور توجہ اپنے جانب قبر شریف کے رکھکر حضرت سے استعانت اور مدد
در باب رعایت آداب استقامت منیف اور موقف شریف کے چاہے
کہ بغیر اعانت اور مدد آلہی کے قیام استقامت عالیمین ممکن نہین اور
جہانتک ہوسکے خضوع اور خشوع اور وقار اور ذلت و انکسار
ظاہری و باطنی مین قصور اور کوتاہی نکرے مگر جو افعال کہ ان کی شرع
شریف مین رخصت نہین اور نظر ظاہر بین مین وہ آداب نظر آتے
ہین اون افعال سے اجتناب کرے جیسا کہ سجدہ کرنا چہرہ کو اپنے خاک
پر ملنا وغیر آن اسواسطے کہ آداب درحقیقت اتباع اور امتثال
امر نبوی ہے اگر غلبۂ حال اور استیلا رشوق سے اس قسم کے ادب
امور ظاہری اگر بوقت حضور مردم نہ ہو بہتر ہے اور بعض علمار سے
اس باب مین کچھہ یک گفتگو بھی منقول ہے لیکن مفتی بہ وہی قول ہے
جو کہا گیا اور بوقت سلام عرض کرنیکی دست راست اپنا دست چپ
پر مثل حالت نماز کے رکھے کذا ابی کہ علمار حنفیہ سے ہین اس مین تصریح
کئے ہین انتہی مضمون کتاب جذب القلوب ملخصاً محرر اوراق عرض کرتا ہے
کہ وقت حضوری روضۂ مطہرہ کے بعض ساکنین اس بقعۂ عالیہ اور بلدۂ طیبہ کے

اس کی نوے سے

اس کیفیت سے ظاہر ہے کہ بیشتر آدمیوں اس بلدہ طیبہ کے جو اطراف سے
آکر یہان حاضر ہین وہ یہ سمجھتے ہین کہ حضرت سے سلام عرض کرنے کے ہاتھ باندھکر
کہڑا ہونا ممنوع ہے اور یہ ہیئت کذائی عبادت خاص نماز کے واسطے ہے اور
نماز عبادت آلٰہی ہے اس وقت جو تازہ الحمد للہ اس خاکسار کے ذہن مین
حضرت کے فیضان اور عنایت سے جو مضامین وارد ہوئے تحریر کیا
اور ساکنین کے ملاحظہ کیلئے لایا جاتا ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم قولہ تعالی
وما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین حقتعالی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کو فرماتا ہے کہ نہین بھیجا ہے ہم نے تمکو مگر واسطے رحمت جمیع خلایق کے
پس ذات مبارک حضرت کے سراسر رحمت ہے جمیع خلایق کے لئے اب خیال کیا جاے
کہ اس آیۂ کریمہ مین کمالیت رحمت کی ذات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم مین دو طرح سے ثابت ہوتے ہین ایک تو یہہ کہ حقسبحانہ تعالی رحمت ہونیکو
آپکے نفی اور اثبات کے ساتھہ ذکر کیا جو کہ فائدہ حصر کا دیتا ہے اگر ایسا فرماتا
تو بھی ممکن تھا وارسلناک رحمۃ للعالمین یعنے بھیجا ہمنے تمکو واسطے رحمت خلایق کے
بھیجے مگر یہہ حصر اور یہ مبالغہ نہ سمجھا جاتا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جو مظہر کامل آثار
آلٰہی مین مفہوم ہوتا اور دوسرا یہہ معلوم ہوا کہ ذات مبارک حضرت کے
رحمت جمیع عالم کے واسطے ہے نہ خاص مومنین کے لئے کیونکہ رحمۃ للمومنین
نہین فرمایا بلکہ رحمۃ للعالمین فرمایا پس رحمت مین آپکے سب عالم شامل ہوئے
حتی کہ کفار اور منافقین چنانچہ اگر چہ کفار رحمت سے دور ہین تو ان سے قتل و نہب کا حکم
مرفوع ہوا اور عذاب سے مسلمانون کے طرح لیا جاویگا اور دار اسلام آکر

رہنیکا حکم ہووے گا اور منافقین ہر چند کہ دل مین کفر اور بغض آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے طرف سے اور گہرون مین اپنی بے ادبی سے خدمت اقدس مین پیش آتے تھے مگر بظاہر کلمہ گوئی کے سبب سے باخلاق کریمہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان سے درپیش آتے تھے یعنے اپنے شہر مبارک مین رہنے کی ممانعت نفرماتے اور معذرت ان کی قبول کرتے بلکہ ان کی نماز جنازہ کے واسطے بھی تشریف فرمائی کا ارادہ رکھتے اور ان کے قبر پر تشریف فرما ہوتے چنانچہ یکبار بسبب قبول معذرت منافقین کے یہ آیت نازل ہوئی عفا اللہ عنك لم اذنت لهم حتی یتبین لك الذین صدقوا وتعلم الکاذبین معاف کیا اللہ تعالی آپ سے کس واسطے حکم دئے آپ واسطے اُن منافقین کے یہانتک کہ ظاہر ہوئے واسطے آپکی وہ لوگ کہ سچے ہین اور جان لیوے آپ جھوٹون کو تفاسیر مین اس کا پورا قصہ مبین ہے بسبب تطویل کے عرض نہین کیا گیا اور یکبار بسبب مغفرت چاہنے واسطے منافقین کے یہ آیت نازل ہوئی ولا تصل علی احد منهم مات ابدا ولا تقم علی قبرہ چنانچہ عبد اللہ بن ابی بن سلول کو حضرت دفن فرمائی بلکہ چادر بھی اپنے واسطے کفن کے عنایت فرمائے اور کفار آنحضرت کے دندان مبارک کو جنگ بدر مین شہید کر دئے تاہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سوائے دعاء ہدایت کے ان کو یاد نفرمائے اللهم اهد قومی فانهم لا یعلمون یا اللہ ہدایت کر میری قوم کو کیونکہ وہ مجھے جانتے نہین یہی فرماتے رہے پس اندنون بعضے علما جاہل سیرت اور جہلاء علماء صورت کہ معلم الملکوت کے

تابع اور اناخیر کی قائل ہین تعظیم و تکریم آنحضرت کو منع کرتے ہین کہ جن کے
باعث زمین اور آسمان پیدا ہوا اور سارے جہان کا ظہور ہوا اگر ان کی
پیدائش نہوتی تو کوئی مخلوق نہوتا اول رحمت اس عالمیان کی یہ ظہور
پائی کہ یہ باعث اور جامع جمیع نعمات اور ہر قسم کے رحم کا ہے کہ حقتعالی
جمیع عوالم کو حصہ وجود بطفیل وجود فائض الجود آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ
وسلم کے سرفراز فرمایا یعنے آپ کے وجود مبارک کے طفیل سے سب کو
وجود نصیب ہوا کیا جن وانس کیا ملائکہ اور شیاطین الغرض ان کا قول
یہ ہے کہ سلام عرض کرنا خدمت اقدس مین ہاتھہ باندھکر ممنوع ہے کیونکہ
یہ شکل نماز خاص ہے اللہ کے واسطے مشابہت اس کی کسی غیر حقتعالے کے واسطے
جایز نہین اور چونکہ بعضے ان فرقہ مین سے مدینہ طیبہ مین بھی حاضر ہین
عوام الناس جو کہ علم سے ناواقف ہین اور چندان عقل و فراست نہین رکھتے یہ خیال
کرتے ہین کہ یہ لوگ علماء مشہور ہین اور ساکن مدینہ ہین قول ان کا راست ہوگا
بس گمراہ ہو جاتے ہین اور عوام کی گمراہی کا بوجھ بھی سوائے اپنے بوجھ کے
ناحق وہ لوگ اٹھا لیتے ہین چنانچہ حقتعالی فرماتا ہے ویحملون اثقالا
و اثقالا مع اثقالہم پس سنو اے بھائیو تم ہرچند ہرچند ایسے لوگونکے
دام مین نہ پڑیو اور ایمان کو اپنے تباہ اور خراب نکریو کہ تعظیم و تکریم آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کی عین ایمان ہے اور فی الحقیقۃ تعظیم و تکریم الٰہی ہے
اور ہماری کیا حقیقت ہے کہ تعظیم و تکریم جیسا کہ شایان آنحضرت ہے ادا کرسکین
حقتعالی خود تعظیم و تکریم آنحضرت کے فرمایا کہ قرآن تمام مملو ہے اور کیسے کیسے

اور اپنا بوجھ بھی اٹھا وینگے اور اپنے بوجھ کے ساتھ اور بوجھ بھی وہ جنہیں گمراہ کرتے ہیں

القاب کے ساتھہ یاد فرمایا ہے کہیں نبی کامل کہیں سراج منیر فرمایا اور
کہیں رسول کریم اور رحمۃ للعالمین کہیں خاتم النبیین فرمایا یہانتک کہ اپنے
خود خاص ناموں میں سے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو نام عنایت فرمایا
کہ رؤف رحیم ہے اور سوا اس کے کئی جگہ تعظیم و تکریم حضرت کے
حقتعالی کیطرف سے ادا ہوئے کہ قرآن [illegible] بیان سے اور
قلم تحریر سے قاصر ہے آدمی کو اگر [illegible] ہو تو
بخوبی منکشف ہوسکتا ہے اور قطع نظر اس کے کہ حقتعالی نے خود تعظیم و تکریم
آنحضرت ادا فرما کر مومنین کو بھی ارشاد فرمایا اور تعظیم و تکریم آنحضرت کے
سکھلایا فاذا طعمتم فانتشروا ولا مستانسین لحدیث ان ذلکم کان
یؤذی النبی فیستحیی منکم واللہ لا یستحیی من الحق پس اس آیت سے
یہ فائدہ ہوا کہ لوگ کہ دعوت میں مکان نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے حاضر
ہوویں انہیں چاہیے کہ باوجود حاضر [illegible] کھانا کھانے کے بعد جلد برخواست
کریں اور مانند گھروں اپنے آپس میں بات چیت کرتے نہ بیٹھے رہیں اور دور
جائے فرمایا یا ایھا الذین آمنوا لا تقدموا بین یدی اللہ
ورسولہ واتقوا اللہ اے وہ لوگو کہ ایمان لائے ہو [illegible]
کرو تم روبرو اللہ کے اور رسول اس کے اور ڈرو تم اللہ سے اور
دوسری آیت میں فرمایا یا ایھا الذین آمنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق
صوت النبی ولا تجھروا لہ بالقول کجھر بعضکم لبعض ان تحبط اعمالکم
وانتم لا تشعرون اس آیت سے یہ ثابت ہوا کہ مومنین روبرو آنحضرت

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آواز بلند نکریں بلکہ وعید بھی نازل ہوئی کہ اگر ایسا نکرین
تو تمہارے عمل ناچیز ہونیکا خوف ہے اور دوسری آیت میں یہہ ارشاد ہوا
ان الذین ینادونک من وراء الحجرات اکثرہم لا یعقلون
وہ لوگ کہ پکارتے ہیں آپ کو پیچھے سے حجروں کے اکثر ان کے نہیں
سمجھتے اس آیت سے یہہ معلوم ہوا کہ اگر کسی مومن کو کچھ حضرت سے عرض
کرنا ہو تو وہ روبرو عرض کرے اگر حضرت حجرۂ شریفہ کے اندر ہوں تو
نہ پکارے کہ خلاف ادب ہے غرض کئی طرح سے حقتعالی نے تعلیم آداب
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قرآن میں فرمایا ہے کہ یہاں لکھنے کی گنجایش
نہیں اب خیال کیا جاوے کہ دوزانو بیٹھکر دونوں ہاتھ زانو پر رکھنا یہہ بھی
ہیئت معلومہ ہے یا نہیں [illegible]
[illegible] دوزانو بیٹھکر ہاتھ زانو پر
[illegible] حدیث صحیح میں وارد ہے کہ جبرئیل
علیہ السلام [illegible] دوزانو بیٹھے گھٹنوں پر ہاتھ رکھکر
[illegible] آنحضرت ان سب کے
[illegible] کہ یہ جبرئیل واسطے تعلیم کرنے
[illegible] آداب دوزانو ہاتھ اپنے
[illegible] علیہ السلام [illegible] کو ہووے کہ حضوری خدمت
[illegible] صلوٰۃ ہوئے پس قائل جو کہتا ہے کہ حضوری خدمت اقدس میں
بہیئت نماز نہ ہو تعلیم آداب جبرئیل علیہ السلام کو تھا بلکہ خود آپ کو

بہتر جبرئیل سے جانا کہ جبرئیل نے بہئیت صلوۃ خدمت مبارک مین حاضر رہے اور یہ اوس کو منع کرتا ہے بدتر ابلیس سے ہوا کہ ابلیس کو مرتبہ آدم مشہود نہین ہوا تھا بنظر خاکی ہونے آدم کے سجدہ سے باز رہا اور یہ شخص جانتا ہے کہ جبرئیل افضل الملائک ہین تاہم حضرت جبرئیل جیسا ادب خدمت اقدس مین کرتے ویسا ہی آپ نہین کرتا بلکہ اس کو شرک کرتا ہے۔

ھداہ اللہ سواء السبیل اور یہ نہین سمجھتا کہ ہاتھ باندھکر کھڑے ہونا تو کیا آدم کو سجدہ کرنیکا حکم فرشتون کو ہوا تو بسبب آپ ہی کے نور مبارک کی ہوا کہ آپکا نور مبارک آدم کے وجود مبارک مین امانت رکھا گیا تھا اور یہہ وہ ذات مبارک ہے کہ نماز کی حالت اور ہئیت سے خدمت اقدس مین کھڑے رہنا تو کیا عین حالت صلوۃ مین جواب دینا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو واجب ہی کتاب در المنضود فی الصلوۃ والسلام علی صاحب المقام المحمود مین تحریر ہے کہ جواب دینا آنحضرت کو اگرچہ نماز فرض مین ہو فرض ہے چنانچہ حدیث مین وارد ہے کہ یک صحابی نماز پڑھ رہے تھے حضرت ان کو پکاری انہون نے بخیال نماز کے جواب ندئے حضرت بعد فراغ ان کے نماز سے فرمائے کہ مین نے تمکو پکارا جواب کیون نہین دئے انہون نے عرض کئے کہ مین نماز پڑھ رہا تھا حضرت فرمائے کیا تمنے یہ آیت نہین پڑھے ہے کہ حقتعالی فرمایا یا ایھا الذین امنوا استجیبوا للہ وللرسول اذا دعاکم یعنی اے لوگ کہ ایمان لائے ہو جواب دیو تم واسطے اللہ کے اور رسول کے جسوقت کے پکارے جاؤ تم پس خلاصہ ارشاد نبوی یہ ہوا کہ عین حالت صلوۃ مین

جواب دینا تم پر واجب ہے اور کیون نہووے کہ عین نماز مین یعنے
جلسہ اولی اور ثانیہ مین حکم ہوا کہ سلام حضرت پر عرض کرین چنانچہ التحیات
مین مذکور ہے السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ دیکھا جاوے کہ
کس طور کی تعظیم و تکریم ہے کہ عین عبادت صلوۃ مین سلام عرض کرنیکا حکم
ہوا کہ سلام بھی عرض کرین اور رحمت اور برکت آپکی بھی عرض کرین
اب یہہ تامل ایسے کلمات حضرت فاطمۃ مثل ابھی ہین کہ وقت اذان وہ بھی
اپنے سر پر خاک اڑا دیا گیا ہے یہ بھی اپنے سر پر خاک ڈالے اور خیال کیا جاوے
کہ نماز عبادت خاص حقتعالی کی ہے حقتعالی نے اس کو صلوۃ فرمایا چنانچہ
آیت قرآنی ہے من قبل صلوٰۃ الفجر وحین تضعون ثیابکم من الظہیرۃ
ومن بعد صلوٰۃ العشاء ایسا ہی حضرت پر درود عرض کرنے کو صلوۃ
فرمایا کہ ارشاد الٰہی ہوا یا ایہا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما
پس دونو بھی صلوۃ ہوئے اور یک مضمون واسطے توضیح مطلب کے عرض کیا
جاتا ہے کہ کتاب مشکوۃ شریف مین یہ حدیث وارد ہے کہ یک اعرابی آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خدمت مین حاضر ہوا اور معنی ایمان اور اسلام کے
حضرت سے تعلیم پاکر دست وپائی شریف کو بوسہ دیا اور یہ اس حدیث مین
مذکور نہین کہ آنحضرت اس کو پائی مبارک کے بوسہ دینے سے منع فرمائے اور
حالانکہ بوسہ دینا پاؤنکا صورت سجدہ ہے ارشاد حضرت محبوب سبحانی غوث
الصمدانی سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ فتح الربانی مین ہے من الاولیاء
من یسجد لہ الملائکہ یعنے بعضے اولیاء اللہ ایسے ہین کہ جن کے واسطے

فرشتہ سجدہ کرتے ہین جنکی بباعث آنحضرت کے آپکی امتہ مرحومہ کو ایسا
شرف حاصل ہوا کہ اولیاء امتہ کو واسطے تعظیم و تکریم آپ کے فرشتہ
سجدہ کرتے ہین ایسا امتی حضرت کے کہلاکر حضرت کی تعظیم و تکریم منع کرنا اور کہنا کہ
ہات باندہکر سلام مت پڑہو کیا شقاوت اور گمراہی ہے اور کیا رحمت اس
رحمۃ للعالمین کی ہے کہ جیسا کہ اس عالم مین تشریف فرما تہے تو منافقین کو
رحمت کاملہ سے اپنے محروم نہین رکہتے تہے اور قرب وجوار مین رہنے کو
منع نہین فرماے جبکہ اوس عالم مین تشریف فرما ہین ایسے اشقیا بہی قرب و
جوار سے حضرت کے سرفراز ہین ربنا لا تزغ قلوبنا بعد اذ ہدیتنا
وهب لنا من لدنك رحمة انك انت الوهاب مگر بعید نہین کہ
[illegible] بلدہ طیبہ سے زنگ اور کدورت دل سے
ان کے دور ہوتے اور صفائی حاصل ہوتی حدیث مین وارد ہے کہ
مدینہ طیبہ نکالدیتا ہے برایون کو جیسا کہ نکالدیتا ہے بہتی میل لوہی کا
اور جذب القلوب مین لکہے ہین کہ مواجہ شریف مین پشت بقبلہ مقابل
چاندی کے میخ کے کہ دیوار حجرہ شریفہ کی مقابل وجہ کریم کے نصب ہے
[illegible] سلام [illegible] ہوے جو اب نسخہ مین تحریر ہے کہ روبرو
[illegible] کے دیوار حجرہ شریف میخ چاندیکی مربع مین نصب تہی
نہ جو مقابل اس کے [illegible] مقابل وجہ شریف کے ہوتا ہے جبکہ
[illegible] اسعد خان والی روم کے آئے اس نے بعد حج کے واسطے
زیارت مدینہ طیبہ کے سنہ ۱۲۴۲ مین حاضر ہوا اس چاندی کے میخ پر دو پاؤ

الماس کی

الماس کے آویزان کیا محرر اوراق عرض کرتا ہے کہ اختتام تصنیف کتاب جذب القلوب سنہ ۱۰۰۱ مین ہوا پس مصنف کتاب موصوف کے زمانہ زیارت مین یہ الماس آویزان نہ تھے اب تک بھی وہ قطعات آویزان باقی ہے کہ اس کا مفصل حال آیندہ بیان ہوگا یہان سے پھر مضمون جذب القلوب در باب آداب زیارت لکھتا ہے اہل سلف بجائے جالی نحاسی یعنے پیتلی کی کھڑی ہو کر سلام عرض کرتے اور اس زمانے مین ازواج مطہرات کے حجرہ باقی تھے اور مسجد مین داخل کئے گئے تھے اور اوسوقت جالی بھی نہ تھی اور یہ جائے تین گز قبر مطہر سے فاصلہ پر ہے اور کھڑا ہونا سلف کا اسحد مین منقول ہے الحاصل کھڑا ہونا ایسے حد پر چاہئے کہ عالم حیات مین آپ کے حضوری اس حد پر لایق طریقہ ادب تھے اور اب زائرین باہر جالی نحاسی کی کھڑے ہوتے ہین اگر متصل جالی شریف یا اس سے کچھ دور کھڑے ہووین دو تو بھی جایز ہے اور یقین جانے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و الہ وسلم حال حضوری اور قیام زایر سے آگاہ اور مطلع ہین اور آواز متوسط نہ بہت پست نہ بہت بلند صفت حیا اور وقار سے سلام عرض کرے جیسا کہ معلمین رسائل زیارت مین لکھے ہین اور در باب اختصار اور طوالت سلام مین یہ ہے کہ سلام روزمرہ یا تنگی وقت پر اختصار کرے اور اول وہلہ مین کہ مسافت بعیدہ قطع کر کے بادل پر اشتیاق سینہ فگار خدمت نبوی مین حاضر ہوا ہے اختصار ایسی مقام پر کہان ہو سکتا ہے اکثر علما تطویل سلام کو پسند کئے ہین اسواسطے کہ کھڑا ہونا حضوری مین اور مخاطب

ہونا حضرت کے طرف اعظم سعادات سے ہے اگر کسی شخص نے وصیت کیا ہو تو
اس کے جانب سے سلام عرض کرے اسطرح السلام علیك یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من فلان بن فلان یسلم الیك یا
رسول اللہ اور یہ سلام دوسرون کے طرف سے بھی مقام اول پر رجعت
کرکے روبرو مواجہ شریف کے کھڑے ہوکر عرض کرے اور حضرت سے
شفاعت اور مدد چاہے اور خشوع وخضوع اور ذلت وانکسار میں کوتاہی
نکرے آثار سلف میں وارد ہے کہ جو شخص اول آیہ ان اللہ وملائکتہ یصلون
علی النبی آخر تک پڑہے اور بعد اس کے صلی اللہ علیك یا محمد ستر
بار کہے فرشتہ آسمان سے ندا کرتا ہے کہ حقتعالی اپنے رحمت تجہپر نازل کر
اے فلان آجکی روز کوئی حاجت تیری باقی نہین رہی کہ بر نہ آئے ہو اور نہایہ
ممانعت ندا حضرت کے باسم علم بعض علماء کہتے ہین کہ اگر صلی اللہ علیك یا رسول اللہ
کہے تو احسن ہے مصنف جذب القلوب فرماتے ہین کہ اس محل پر اگر یا نبی اللہ
کہے تو مناسب ہے تا کہ نظم قرآنی سے موافق ہووے اسواسطیکہ قرآن میں
یصلون علی النبی وارد ہے پہر بعد سلام عرض کرنے کے مقام مواجہ شریف سے
جانب بالین مبارک کے آوے اس طور پر کہ حجرۂ شریفہ کے جانب پشت
نہووے اسجائے بہی کہڑا ہوکر تحمید اور تمجید اور دعا اور درود مین مشغول
ومصروف رہے پہر روضۂ جنت مین بجائے منبر مبارک جسجائے نشستگاہ
حضرت کے تہے حاضر ہوکر دعا کرے کہ اسجائے دعا مستجاب ہے ذکر فضائل
درود شریف شیخ عبدالحق دہلوی قدس سرہ نے جذب القلوب مین لکہے ہیں

بیان فضائل درود

کہ فوائد اور نتایج درود شریف کے حد حصر اور احصا سے متجاوز ہین کہ ضبط انکا زبان قلم اور بیان سے دشوار ہے لیکن بعضے علماء اور حفاظ حدیث سے جو فضائل درود شریف کے احادیث صحیحہ اور روایات حسنہ سے ثبوت اس کا ہوا ہے بیان کیا جاتا ہے بعضے فوائد ان مین سے اصل درود شریف پر مرتب ہین اور بعض عدد مخصوص پر اور بعضی ان سے اثر کیفیت خاص پر اور بعضی لازم حالت مخصوص کہ کچھ انمین سے ذکر کیا جاتا ہے **فوائد** درود شریف امتثال امر الٰہی ہے کہ قرآن شریف مین حضرت پر درود پڑہنے کا حکم ہے اور موافقت اللہ کی اور فرشتونکی ہے کہ حقتعالی اور اس کے فرشتے حضرت پر درود پڑہتے ہین اور حصول دس رحمتہ الٰہی اور بلند ہونا دس درجون کا اور ثابت ہونا دس نیکیون کا اور مٹنا دس گناہ کا اور بعض احادیث مین وارد ہے کہ ایکدرود مقابلہ مین دسبیا غلام آزاد کرنے کے ہے اور بیس جہاد کی قبول ہونا دعا کا واجب ہونا حضرت کے شفاعت گواہی دینا حضرت کا اس کے واسطے اور نیز ... حضرت اور تاکید دروازہ جنت پر حاصل ہونا اور قیامت کے روز حضرت سے مشرف ہونا درود پڑہنے والون کا قبل دوسرون کے اور کفیل ہونا حضرت کا جمیع امورات مصلی کو بوقت شدت اور کفایت جمیع مہمات اور قضائی جمیع حوایج اور مغفرت جملہ گواہان اور کفارہ تمامی سیئات اور بنابر یکقول کے فوایت فرایض سے بھی کفارہ ہوتا ہے اور قایم مقام صدقہ ہونا بلکہ بنابر یکروایت افضل صدقہ سے ہے اور دفع مصیبت اور

اور شفاء امراض اور دفع خوف اور ظاہر ہونا برات منہم کا اور فتحمندی
دشمنون پر اور حصول رضائی آلہی اور محبت حضرت کے اس کے ساتھہ
اور رحمت بھیجنا حقتعالی اور ملائکہ کا اس پر اور پاک ہونا اور بڑہنا
عمل کا اور مال کا اور طہارت ذات اور صفائی قلب اور فراغ حال اور
حصول برکت جمیع امور مین یہانتک کہ اسباب اور اولاد مین تا طبقہ رابعہ
اور نجات اہوال قیامت سے اور آسانی سکرات موت سے اور خلاص
مہالک دنیا اور تنگیہاے زمانہ سے اور یاد آنا بھولی ہوئی چیزونکا اور دور ہونا
فقر کا اور نہونا حاجت کا اور سلامتی حاصل ہونا اقسام بخل وجفا سے اسواسطے
کہ حدیث مین وارد ہے جو شخص کہ حضرت پر درود نہ پڑہے وہ بخیل ہے
اور گویا کہ وہ حضرت پر جفا کیا اور برارت حاصل ہونا دعا رغم انف سے
اسواسطے کہ حدیث شریف مین دعا رغم انف درود نہ پڑہنے والے کے
واسطے ہے اور رغم انف محاورہ عرب ہے کہ مراد اس سے عدم حصول
مقصود ہے اور خوشبو کا ہونا اس کے مجلس مین اور دہاپ لینا رحمت
حقتعالی کا اس کو اور اس کے جلسا کو اور زیادہ روشنی کا ہونا وقت
گذرنے پل صراط کی اور ثابت رہنا قدم کا پل صراط پر اور گذر جانا اس
شخص کا پل صراط سے بطرفۃ العین مین بخلاف حال تارک درود شریف
کے اور اتم مقصود اور اعظم مطلوب یہ ہے کہ اس شخص کا نام سرور کائنات
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس مین عرض ہوتا ہے محرر اوراق
عرض کرتا ہے کہ فی الواقع یہ عجب فضیلت ہے کہ کوئی چیز فضایل دارین اور

اور سعادت کونین سے ہمسری اس کا کرنا ممکن نہین اور یہ عجیب ذوق ہے
کہ کوئی مذاق اس کو نہین پہونچ سکتا جیسے کہ بعضے شاعر نے اسی مذاق مین
کہا ہے ؎ یار و میرا شکوہ ہے بھلا کیجیو اس سے اور زائد ہونا شوق
و محبت کا حضرت کے ساتھہ اور حاضر رہنا محاسن نبویہ کا دل مین اور بند ہنا
آپ کے خیال کا آنکھہ مین کہ یہ لازمہ کثرت درود ہے اور محبت رکھنا حضرت کا
اور مسلمانون کا اس سے مصافحہ کرنا روز قیامت حضرت کا اس کے ساتھہ اور
رویت جمال نبوی عالم خواب مین محبت رکھنا فرشتونکا اور مرحبا کہنا ان کا
درود پڑھنے والون پر اور لکھنا اور درود کا سونے کے قلم سے چاندی کے
کاغذ پر دعا کرنا فرشتونکا واسطے زیادہ ہونے خیر و برکت کے اس کے
حق مین مغفرت چاہنا اور پونچانا ملائکہ سیاحین کا درود کو حضرت کے
پاس اس طور پر کہ فلان بن فلان آپ پر صلوۃ وسلام یارسول اللہ عرض
کرتا ہے اور اعظم فواید اور اتم رغائب سے درود اور سلام کی یہ ہے
کہ حضرت کے جواب سلام سے وہ شخص مشرف ہوتا ہے اور معنی سلام و
دعا ر سلامتی ہے پس کون امر اس سے بہتر ہے کہ حضرت کے دعا ر سلامتی
سے یہ شخص فیضیاب ہوتا ہے اگر تمام عمر مین یکبار بھی حاصل ہوئے موجب
صد ہزار کرامت و مثمر خیر و سلامت اور ثبوت اس امر کا یقینیات سے ہے
کہ اس مین شبہ کو دخل نہین اسواسطے کہ حضرت کو حیات حقیقی حاصل ہے
اور فرض ہونا جواب سلام کا حدیث نبوی اور قرآن مین وارد ہے بلکہ
حضرت کے اخلاق کریمہ مین وارد ہے کہ حضرت از خود سلام مین سبقت فرماتے

پس جواب سلام مین تو اس سے زیادہ امید ہے پس اس جاے سے
یہ نکتہ ظاہر ہوا کہ حضرت کے زایرین دو سعادت سے مشرف ہوتے ہین
ایک یہہ کہ پہلے حضرت خود اپنے جانب سے سبقت سلام سے مشرف
اور سرفراز فرماتے ہین دوسرا یہہ کہ حضرت اس کے سلام کا جواب ارشاد
فرماتے ہین سہ صد ہزار روح فداے سلام تو ۔ و یصد ہزار جان نثار
کلام تو **فوائد** درود شریف سے یہ ہے کہ تین روز تک نتوانند فرشتگان
کراماً کاتبین بحرمت درود شریف کے اس کے گناہ لکھنے سے باز رہتے ہین
مخلوق اس کی غیبت کر نہین سکتی اور اس شخص کو روز قیامت زیر سایہ
عرش جاے ملتی ہے اور اس کے ترازوے اعمال گران ہونگے اور
روز قیامت مین پیاس نہوگی اور ازواج جنت مین بکثرت ملینگے اور
رشد و ہدایت مصالح دنیا اور آخرت مین حاصل ہوگی اور مشتمل ہونا
درود شریف کا ذکر الٰہی اور شکر نعمت اور معرفت اور اقرار اس کے
نعمت کا اور اظہار عجز اپنا سے وساطت اور رسالت سے حضرت کے حقتعالی
سوال کرتے ہین کہ اے بارتیعالی تو رحمت کاملہ اپنے حبیب پہ نازل کر اور
شک نہین کہ حقتعالی ایسا سوال اور طلب بندی سے دوست رکہتا ہے اور
جس وقت کہ بندہ صرف سوال اپنا مرغوب خدا اور رسول خدا مین کیا اور
اس کو اپنے مرغوب نفسی پہ مقدم سمجھا لاجرم وہ شخص قابل جزاے کامل اور مستحق
فضل خاص ہونگا اور یہ نکتہ عجیبہ ہے اور فائدہ غریبہ ہے درود
مین پس محب و مشتاق کو لازم ہے کہ اس عبادت مقبولہ کو بکثرت ادا کرے

اور جمیع عبادات نوافل پر مقدم جانے اور اس مین کوتاہی نکرے
اگر عدد مخصوص کو اس پر مواظبت اور مداومت آسان ہووے
اختیار کرے اور ورد روزمرہ اپنا مقرر کرے اس واسطے کہ حدیث
شریف مین وارد ہے کہ تہوڑا عمل دائم بہتر ہے عمل سے کہ منقطع ہووے
اور چاہیے کہ ہزار سے کم نکرے اگر نہین پانسو پر اکتفا کرے یہ بہی آسان
نہووے تو سو کو نچہوڑے اور بعضون نے تین ہزار اور بعضی دو ہزار وقت
صبح وشام کے اختیار کئے ہین اور چاہیے کہ وقت خواب بہی کچہہ عدد
اس مین سے مقرر کرے اور مومن جسوقت کہ درود شریف کی کثرت کے
عادت رکہا پس اس پر کثرت سے پڑہنا آسان ہوتا ہے اور بعضے ایسے
صیغہ ہین کہ تمام کرنا عدد ہزار کا اس پر نہایت آسان ہے اور جسوقت کہ
لذت اور شرینی درود شریف کے مذاق جان طالب مین پونچتی ہے
قوت اور قوام اس کے روح کا اسی کی ساتہہ ہوتا ہے اور عجب ہے کہ
یکساعت روز وشب مین اپنے صرف اس عبادت مین کہ منبع انوار و
برکات اور مفتاح جمیع خیرات اور سعادات ہے نکرے کہ ارشاد حضرت کا ایک
صحابی کو ہوا کہ انہون نے عرض کیا کہ مین اپنا کل وقت درود شریف مین صرف
کرون حضرت فرمائے کہ اس وقت مین تماری جمیع مہمات کو کافی ہوگا اور
گناہ تمہارے بخشے جاینگے اور ارشاد حضرت مرتضوی رضی اللہ عنہ کا ہوا اگرنہ
پاتا مین اللہ کے ذکر مین لذت جو کچہہ پاتا ہون البتہ اپنے کل عبادت کا
وقت صلوۃ نبویہ مین گذارتا اور اہل سلوک درود شریف پڑہنے کو موجب فتح

عظیم اور مواہب شریف جانتے ہین اور بعضے مشایخ نے فرمایا کہ جبکہ شیخ کامل دستیاب نہوئے وہ شخص التزام صلوۃ کبری کہ وہ طریق موصل ہے طالب کو مطلوب کے طرف اور بعض مشایخ فرمائے ہین کہ بسبب قرارت قل هو الله احد کی خدا کو پہچانا اور بسبب درود شریف کے حضرت سے نسبت رکھا اور شیخ کامل امام علی المتقی حکم کبیر مین شیخ احمد بن موسی المشرع الصوفی سے نقل کئے ہین کہ جو شخص درود شریف بہت پڑھیگا وہ شخص حضرت کو خواب اور بیداری مین دیکھیگا اور بعضے متاخرین مشایخ شاذلیہ فرمائے کہ جسوقت ولی کامل مرشد نملے التزام ظاہر شریعت اور دوام ذکر آلٰہی کرے اور درود شریف مین بکثرت اشتغال رکھے کہ کثرت صلوۃ سے اس شخص کے نور باطن اور صفائی پیدا ہوتی ہے کہ وہ راہ فیض نبوی کیطرف بیواسطہ بتاتی ہے اور خلاصہ طریقہ شاذلی کہ شعب طریقہ قویہ قادریہ سے ہے استفاضہ حضرت سے بیواسطہ بوسیلۂ التزام متابعت اور دوام حضور رسالت ذات حضرت کے ہے سخاوی اور دوسرے محدثین سے روایت ہے کہ محمد بن مطرف کے تئین بعد معین نماز کے اور سونے کے قبل تھے یکشب حضرت صلی اللہ علیہ واله وسلم کو خواب مین دیکھے کہ حضرت گھر مین ان کے تشریف فرما ہوئے اور فرمائے کہ تو منہہ کو میرے نزدیک لا کہ تیرا منہہ درود بہت پڑھتا ہے تا کہ مین اس پر بوسہ دیون وہ کہتے ہین مین شرم نکہا کہ مین اپنا منہہ حضرت کے روبرو کرون پہر مین اپنا رخسار حضرت کے روبرو کیا پس حضرت

میری رخسار کو بوسہ دئی جسوقت کہ بیدار ہوا میری تمام گہر مین مشک کی بو
شایع ہوئی اور آٹھ روز تک میری رخسار سی بوئی مشک آتی رہی اور شیخ
احمد بن ابی بکر رواہ صوفی محدث اپنی کتاب مین شیخ مجد الدین فیروز آبادی
سی ساتہہ اس اسانید کی کہ ان کو پونچی ہی روایت کرتے ہین کہ اقلشی نی کہتی
ہین کہ یکوقت شبلی ابو بکر مجاہد کی پاس ملاقات کی واسطی آئی ابو بکر نی انکی
تعظیم کے واسطی اوٹھی اور معانقہ کئی اور درمیان مین انکی دونو آنکہون کی
یک بوسہ دئی راوی کہتے ہین کہ مینی شیخ احمد بن ابو بکر کو کہا کہ یا سیدی شبلی
تو دیوانی مشہور ہین پس آپ یہہ معاملہ ان کے ساتہہ کیا کئی شیخ ابو بکر نے
کہی کہ مینی آپ سی یہہ کلام نہین کیا بلکہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکہا کہ حضرت نے
شبلی کو اپنی کنار مین لئی اور ان کی دونو آنکہون مین بوسہ دئی پس مینی عرض
کیا یا رسول اللہ آپ ایسا کام شبلی کی ساتہہ فرماتے ہین حضرت نی فرمایا کہ ہان
شبلی بعد ہر نماز کی آیت لقد جاءکم رسول الخ پڑہتے ہین پہر درود مجہپر
عرض کرتے ہین اور شیخ احمد بن ابو بکر اپنی کتاب مین لکھتی ہین کہ شیخ شبلی قدس سرہٗ
نے فرمائی کہ یک شخص اہل ہمسایہ میرا انتقال کیا اس سی مینی اپنی خواب مین پوچہا
کہ حقتعالی تیری ساتہہ کیا معاملہ کیا انسی کہا تو کیا پوچہتا ہی کہ عجایب ہول مجہپر گذری
اور بوقت سوال منکر و نکیر بڑی دشواری واقع ہوئی مین اپنی دل مین کہا کہ
شاید تو نی دین اسلام پر نہین مرا اور یہ عذاب بسبب اس کی ہی کہ تو نی زبان
اپنی یاد آطی سے بیکار رکہا جسوقت کہ فرشتہ عذاب سی میری جانب قصد کئی یکایک
یک مرد خوبصورت خوشبو درمیان مین میری اور فرشتگان عذاب کی حائل ہوا اور

محبت اور ایمان مجھکو یاد دلائی اس مرد کو کہا کہ حقتعالی نی تجھپر رحمت کری تو
کون ہی اس نے کہا کہ مین وہ مرد ہون کہ حقتعالی نے تیری کثرت درود
عرض کرنے سی مجکو پیدا کیا اور مین مامور ہون کہ تجکو مصیبت اور سختی ہوئی ہین
اُس وقت تیری کام آون اور شیخ احمد بن ابی بکر اپنی کتاب مین لکھتی ہین کہ
کعب الاحبار ایسا روایت کئی کہ حقتعالی موسیٰ پر وحی بھیجا کہ ایموسی اگر میری حمد
کرنیوالی عالم مین نہو وین تو یکقطرہ بارش کا آسمان سی نہ بھیجون اور یکدانہ نبات
زمین سی نہ اگاؤن ایسی ہی بہت چیزین حقتعالی نی فرمایا پھر کہا ایموسی تم چاہتی
ہو کہ مین تمسی زیادہ نزدیک ہون اس طرح پر کہ کلام تمارا تمہاری زبان سی نزدیک
ہی اور جیساکہ خطرۂ قلب تمہاری قلب سی تماری نزدیک ہی اور جیساکہ روح بدن سے
تماری نزدیک ہی اور بصارت آنکھہ سی نزدیک ہی موسیٰ علیہ السلام کہی کہ ہان ای
رب یہی بات چہتا ہون حقتعالی نی فرمایا کہ بہت درود محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر
بھیجو کہ یہہ نسبت تمکو حاصل ہووی دوسری روایت مین آیا کہ ایموسی تم چاہتی ہو کہ
پیاس روز قیامت تمکو نہو وی موسی نی عرض کئی کہ ہان ای پروردگار حقتعالی
نے فرمایا کہ بہت درود پڑھو محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر روایت کئی ہین اس کو حافظ
ابو نعیم نی حلیہ مین اور شیخ ابو بکر نے اپنی کتاب مین لکھتی ہین کہ حضرت علی رضی اللہ
عنہ سیدنا ابو بکر الصدیق رضی اللہ عنہ سی روایت کرتے ہین کہ درود عرض کرنا حضرت
پر محو کرنیوالا گناہون کا ہی زیادہ تر اس امر سی کہ پانی آگ کو بجھاتا ہے اور
سلام عرض کرنا حضرت پر افضل ہے عتق رقاب سی اور محبت حضرت کی افضل ہے
اللہ کی راہ مین تلوار مارنے سی روایت کئی ہین اس کو ابو القاسم اصبہانی انس ابن

مالک سی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرمائے کہ دو مسلمان آپس مین ملاقات
کرین اور مصافحہ کرکے حضرت پر درود عرض کرین جدا نہون گی یہانتک
کہ گناہین اگلی پچھلی انکی معاف ہوجاوینگی اور حافظ بن بشکوال نی روایت
کئی ہین حضرت مرتضوی رضی اللہ عنہ سی کہ جسوقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
فرمائی کہ جو شخص حج فرض ادا کری اور بعد اس کی اللہ کی راہ مین جہاد کری
حج اس کا مقابل چارسو حج کا ہوویگا پس جو لوگ کہ قوۃ جہاد نہین رکہتے تھی
انکی دل شکستہ ہوئی حقتعالی حضرت پر وحی بہیجا کہ جو شخص آپ پر درود عرض
کری اس کو ثواب چارسو جہاد کا ملیگا کہ ہریک جہاد مقابل چارسو حج کی ہوگا
اور شیخ مجدالدین فیروز آبادی سی روایت کرتے ہین قصہ مین ابو المظفر محمد بن
عبداللہ خیام سمرقندی کی کہ انہون کہی کہ یکروز معازہ کعب مین رستہ بہول
گیا تہا یکایک یکمرد کو دیکہا کہ وہ کہتا ہی میری ساتہہ آ مجہی گمان ہوا کہ شاید
یہہ خضر علیہ السلام ہین پوچہا کہ نام تمہارا کیا ہے کہی کہ خضر بن ایشا ابو العباس
اور انکی ساتہہ دوسری شخص تھی ہین نی انکا نام دریافت کیا انہون نے کہا
کہ الیاس بن شام راوی نی کہی کہ ایا تم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکہی ہو
انہون نے کہا کہ ہان راوی کہی قسم اللہ کی ہی اور قدرت کی ہے تم خبر دو اس چیز
سی مجہکو کہ حضرت سی سنی تا کہ مین تمسی روایت کرون کہا انہون نے کہ مین
سنا حضرت سی کہ جو شخص کہی صلی اللہ علی محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم
پاک کیا جاتا ہی دل اس کا نفاق سی جیسا کہ پاک کیا جاتا ہی کپڑا پانی سی اور اسی
اسناد سی راوی کہتی ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائے کہ جو شخص

صلی اللہ علی محمد کہی اس کی منہہ پہ ستر دروازہ رحمت کی کشادہ ہوتے ہین
اور اسی سنادسی راوی کہتی ہین کہ آنحضرت نے فرمایا جو شخص مجلس مین بیٹھے
یا اوٹھی اور بسم اللہ الرحمن الرحیم وصلی اللہ علی محمد کہی حقتعالی اسکے
واسطی یک فرشتہ مقرر کردیتا ہی کہ وہ اس کی غیبت کرنی سی لوگون کو باز
رکہتا ہی اور اسی اسنادسی راوی بیان کرتے ہین کہ خضر والیاس نے کہی کہ یکمرد
ملک شام سی حضرت کی خدمت مبارک مین حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ میرا
باپ بوڑہا اور نابینا ہی اور وہ آپ کو دیکہنا چاہتا ہی ولیکن قدرت آنیکی
نہین رکہتا حضرت فرمائی اپنی باپ کو کہہ کہ ساتہہ شب کو صلی اللہ علی محمد کہی
مجہی خواب دیکہیگا اور اس سی کہہ کہ مجسی حدیث بہی روایت کری پس اسنی
موافق ارشاد حضرت کے عمل کیا اور حضرت سی حدیث بہی روایت کیا اور اسی
کتاب مین ابوہریرہ سی روایت کرتے ہین کہ حضرت نی فرمایا درود انبیا اور
رسل حق تعالی پہ بہیجو جیسا کہ مجہکو حق تعالی نی مبعوث کیا ان کو بہی مبعوث کیا
اس حدیث کو بیہقی شعب الایمان مین روایت کئی ہین اور انس رضی اللہ عنہ سے
مروی ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمائی کہ جب مجپہ سلام عرض کرو مرسلین پہ بہی سلام
عرض کرو اس کو ابی عاصم نی روایت کیا اور روایت کعب مین وارد ہی کہ کوئی
روز آفتاب طلوع نہین کرتا مگر ستر ہزار فرشتہ قبر مطہر حضرت پہ حاضر ہوتے
اور درود شریف عرض کرتے ہین صلی اللہ علیہ وسلم پہر شب کو یہ جماعت آسمان پہ
عروج کرتے ہین پہر دوسری جماعت ستر ہزار حاضر ہوتے ہین اور وہی کام مین
رہتے ہین تا وقتیکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہونگے ستر ہزار فرشتو کو

ساتھہ اور بروایت حذیفہ وارد ہے کہ فرمائی حضرت نے درود عرض کرنا مجہپر
تاثیر بخشتا ہی درود پڑہنے والی پر اور اس کی اولاد اور اولاد اولاد پر
اس حدیث کو ابن بشکوال روایت کی ہے حکایت بکمر طواف اور سعی
اور حج کی تمام مناسک سوائی درود شریف کی اور کچھہ نہین پڑہتا تہا لوگون
نے اس سی پوچھی کہ تو اور دعا کیون نہین پڑہتا اس نی کہا کہ مین عہد اسکا
کیا ہون کہ سوا درود شریف کی اور کچھہ نہین پڑہونگا اور سبب اسکا
یہ ہی کہ جب والد میری وفات کئی چہرہ انکا بشکل حمار ہوا اس سے رنج مجھے
نہایت ہوا خواب مین گیا تو کیا دیکھتا ہون کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ الہ وسلم
تشریف لائی ہین حضرت کا دامن پکڑا اور اپنی والد کی شفاعت کیا اور
اس حال کا سبب پوچہا حضرت نی فرمائے کہ وہ سود خوار تہا ولیکن ہر روز
سو بار مجہپر درود شریف کو عرض کیا کرتا تہا اسواسطے مین اس کی شفاعت
اللہ کی پاس کیا اور شفاعت میری حقتعالی کی پاس قبول ہوئی پس مین بیدار
ہوا اور دیکہا کہ چہرہ والد میرا مثل ماہ چہاردہم کی ہوا اور وقت دفن ہاتف نے
ندا کیا کہ باعث عنایت اور بخشش آلہی تیری والد کی درود عرض کرنا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پہ ہوا روایت کیا ہین کہ بعضی اہل علم کو لوگون نے
خواب مین دیکھی کہ وہ کہتے ہین کہ مجکو اور سب جماعت کو بسبب درود
عرض کرنے وقت قرارت علم حدیث کی حق تعالی بخش دیا اور شیخ جلال الدین
سیوطی دیباچہ کتاب جمع الجوامع مین نقل کئی ہین کہ ابن عساکر اپنی تاریخ مین
حفص بن عبداللہ سی روایت کئی ہین کہ ابوزرعہ کو بعد موت انکی خواب مین

دیکھا کہ پہلی آسمان پر فرشتو نکی ساتھہ نماز مین امامت کرتے ہین راوی نے
ان سی کہا کہ یہہ مرتبہ تمکو کس طور پر ملا انہون نے کہی کہ اپنی ہاتھہ سے
ہزار ہزار حدیث نبوی لکہا اور حدیث مین حضرت کی اسم مبارک کی بعد
درود لکہا اور حضرت نے فرمایا کہ یکبار مجہپر درود عرض کرنے سے حق تعالی
اس پر سو بار رحمت اپنی نازل کرتا ہی بعضی صلحا مین سی تین ہزار دینار انکی
ذمہ پر قرض تہی قرض خواہ فریاد اس کی قاضی کی پاس کیا قاضی ان کو مہلت
یکمہینہ کی دیا اور وہ مرد صالح روبروی قاضی کی آیا اور مسجد مین آکر حقتعالی
کے پاس تضرع وزاری کیا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بہیجنی مین
مشغول ہوا ستائیسوین شب مین دیکہا کہ یک شخص فرماتے ہین کہ علی بن
عیسی نامی جو وزیر ہی اس کے پاس جا اور کہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم فرماتے ہین کہ تین ہزار دینار میرے ادائی قرض کے واسطے دی وہ
مرد صالح جبکہ خواب سی خوشحال بیدار ہوئی اور اپنی دل مین کہی کہ اگر وزیر
پوچہے کہ دلیل صدق اس خواب کی کیا ہی پہر مین کیا کہونگا دوسری شب
مین پہر خواب مین جمال مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف
ہوئی اور وہی ارشاد ہوا پہر خواب سی انہون نے بخوشی تمام بیدار ہوئی
مگر بمقتضای بشریت وہی خطرہ دل مین رہا پہر تیسری شب مشرف ہوئی
کہ آنحضرت فرماتے ہین کہ تو ابہی تک کیون نہین گیا انہون نے عرض کئے
کہ مین علامت صدق اس خواب کی چاہتا ہون حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے بعد تحسین و آفرین فرمائے کہ اگر تجہسی علامت صدق اس کی پوچہے تو جواب مین

کہو کہ تو مجہیر بعد نماز فجر تا طلوع آفتاب پانچہزار بار درود عرض کرتا ہی
قبل اس کہ کسی سے کچہہ بات کری اور یہہ امر سوائے حقتعالی اور کراما
کاتبین کی کوئی شخص نہین جانتاہی کہ وہ مرد صالح جبکہ روبروو زیر کے
گئی اور قصہ خواب بیان کئی وزیر خوشحال ہوا اور کہا مرحبا برسول رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پہر تین ہزار دینار واسطی قضائی دین کی دیا اور
تین ہزار واسطے نفقہ عیال کی دیا اور تین ہزار دیکر کہا کہ اس سی تجارت
کر اور مجھکو سوگند دیا کہ رابطہ محبت اپنی سی قطع نکری اور جو کچہہ کہ تجھکو
حاجت پڑے ہے مجھسے بیان کر وہ مرد صالح تین ہزار دینار قاضی کے پاس
لائی تاکہ اپنی قرضخواہ کو دیوین قرض خواہ بہت بے اختیار نہ آیا دینار
قرض خواہ کو گن دیا اور قصہ بتایا انہون نے قاضی سے بیان کئی کہا قاضی نے
کہ یہ سب عنایات محض وزیر کی لئی کیون ہو ضامن تیری ادائی قرض کا مین
ہون پہر قرض خواہ نی جو ماجرا یہ دیکہا کہا یہ سب بزرگی تمہاری واسطے کیون
ہوبین سزاوار اس کا ہون کہ برارت ذمہ سے اس قرضہ کے کرون لیکن
اللہ اور رسول کے واسطے اس کے قرض سے درگذرا قاضی نے کہا جو چیز کہ
خدا اور اوسکی رسول کے واسطے نکالا ہون پہر مین واپس نہین کرتا وہ مرد
صالح تمام مال لیکر اپنے مکان مین گئی اور شکر الٰہی بجالائی وللہ المنۃ
وعلی رسولہ الصلوٰۃ والتحیہ درود عرض کرنا ہر وقت افضل ہے لیکن
شب جمعہ اور روز جمعہ مین افضل تر ہے امام احمد حنبل رح فرماتے ہین کہ شب
جمعہ افضل ہے لیلۃ القدر سے اسواسطے کہ قرار حمل شریف حضرت کا اسی

شب مین ہوا اور حدیث مین وارد ہے کہ افضل ایام روز جمعہ ہی کہ اسی مین
آدم علیہ السلام پیدا ہوی اور اسی مین نفخ صور ہوگا اور اسی مین بیہوشی
روز قیامت ہوگی پس بہت درود پڑہو مجہپر کہ درود تمارا اسدن مجہ پر عرض
کیا جاتا ہے اور مین تمارے واسطے دعا کرتا ہون اور مغفرت چاہتا ہون
اس حدیث کو ابو داودنی روایت کیا اور امام نودی اس کی تصحیح کیا اور
دوسری روایت مین آیا ہی کہ روز جمعہ ملائکہ مقربان آلہی تماری پاس
حاضر ہوتے ہین اور درود تمارا سنتی ہین اور میری پاس پونچاتی ہین اور
دوسری روایت مین ہی کہ جو درود روز جمعہ عرض کیا جاوی عرش سے
نیچی نہین ٹہرتا ہی یعنی عرش کی برابر یا عرش سی بلند ہوتا ہے اور اس روز
کسی جماعت فرشتون کو درود نہین پونچتا ہی مگر کہتے ہین کہ رحمت ہووے
درود پڑہنے والون پر اور دوسری حدیث مین وارد ہے کہ بہت
درود بہیجو مجہپر روز روشن اور شب روشن مین اور یک روایت
مین ہے کہ خصوصیات شب جمعہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اس شب مین بنفس نفیس جواب صلوٰۃ وسلام ارشاد فرماتے ہین کہ آور
مفاخر اسلام مین مروی ہے کہ حضرت نی فرمایا جو شخص کہ شب جمعہ میرے
پر درود عرض کری حقتعالی سو حاجتین اس کی بر لاتا ہے ستر امور
دنیا سی اور تیس امر آخرت کے اور یک حدیث مین آیا کہ جو شخص روز جمعہ
ہزار بار مجہپر درود عرض کری جبتک وہ جای اپنی جنت مین کی دنیا مین
نہین دیکہیگا دنیا سی نہین اٹہیگا سخاوی اس حدیث کو مرفوعا روایت

تیرے خواب مین آؤنگا پہر ابو المواہب رضی اللہ عنہ فرمائی یہہ کیا اچہا منتر ہی اس کے لئی جو حضرت پر ایمان لایا اور میری اتباع کیا پہر یہان سی مضمون جذب القلوب نقل کیا جاتا ہے جو صیغہ درود شریف کی احادیث نبویہ مین وارد ہے بیشک وہ افضل ہے اور دوسرون سے بعضی علمائی فرماے ہین کہ جو صیغہ درود تشہد مین وارد ہے وہ سب سے افضل ہی بعضی علما شافعیہ کہے ہین کہ جو شخص صیغۂ تشہد کی ساتہہ درود پڑہے بیشک اس نے درود ادا کیا اسطرح پر کہ مامور ہوا اور جو ثواب کہ درود شریف مین موعود ہے بتحقیق اس نے حاصل کیا اور اسیواسطی اگر کوئی شخص قسم کہاوے کہ افضل درود پڑہونگا پس وہ شخص درود تشہد پڑہنے سی اپنی قسم ادا ہو جاویگا اور امام نووی رح فرمائی کہ درود پڑہنے والی کو چاہئے کہ جو صیغہ حدیث مین وارد ہی سب کو یکجائی جمع کری تاکہ ثواب سب صیغہ حدیث کا حاصل ہوئی اور وہ یہ ہے اللھم صل علی محمد عبدك ورسولك النبی الامی وعلی ال محمد وازواجه امهات المومنین وذریته واهل بیته کما بارکت علی ابراهیم وعلی ال ابراهیم فی العالمین انك حمید مجید وکما یلیق بعظم شرفه وکماله ورضاك عنه وکما تحب وترضی له عدد معلوماتك ومداد کلماتك ورضی نفسك وزنة عرشك افضل صلوٰة واکملها واتمها کلما ذکرك الذاکرون وغفل عن ذکرك الغافلون وسلم تسلیما کذالك علینا معهم اجمعین ط اور شیخ کمال الدین حنفی رح فرماتے ہین کہ تمام کیفیات

بیان اسکا کہ افضل صیغہ درود شریف کا کونسا ہے

کہ حدیث مین وارد ہی اس صیغہ مین موجود ہین اللّٰہم صل بدا افضل صلوتك علی سیدنا محمد عبدك ونبیك ورسولك محمد واٰلہ وسلم تسلیما وزدہ تشریفا وتکریما وانزلہ المنزلة المقرب عندك یوم القیمة اور ابن قیم جوزی حنبلی اور بعض علمار شافعیہ رح سی کہی کہ اولی وہ ہے کہ جو صیغہ درود کی حدیث مین وارد ہوی یک یکوقت اس کو علی الاتحاد پڑہے کہ جمع کرنا سب صیغونکا بہ حیثیت مجموعی احداث ہی اور کسی حدیث مین وارد نہین انتہی بہر تقدیر بعض صیغہ درود شریف کے جو احادیث مین وارد ہین اس جاپی ذکر کئے جاتے ہین وباللہ التوفیق صیغہ اولی اللّٰہم صل علی محمد وعلی ال محمد کما صلیت علی ابراہیم وعلی ال ابراہیم وبارك علی محمد وعلی ال محمد کما بارکت علی ابراہیم وعلی ال ابراہیم فی العالمین انك حمید مجید اس کو مسلم نی روایت کئی ہین صیغہ ثانیہ اللّٰہم صل علی محمدن النبی الامی وعلی ال محمد کما صلیت علی ابراہیم وعلی ال ابراہیم انك حمید مجید اللّٰہم بارك علی محمد وعلی ال محمد کما بارکت علی ابراہیم وعلی ال ابراہیم انك حمید مجید اس حدیث کو بخاری اور مسلم نے روایت کئی صیغہ ثالثہ اللّٰہم صل علی محمدن النبی الامی وعلی ال محمد کما صلیت علی ابراہیم وعلی ال ابراہیم انك حمید مجید اس کو احمد نے اپنی مسند مین روایت کئی ہین صیغہ رابعہ اللّٰہم صل علی محمد وازواجہ وذریتہ کما صلیت علی ال ابراہیم وبارك علی محمد وازواجہ وذریتہ کما بارکت علی ابراہیم انك حمید مجید روایت کئی اس کو

مسلم اور بخاری اور نسائی اور ابن ماجہ نے صیغہ خامسہ اللھم صل علی محمد وعلی آل محمد کما بارکت علی ابراھیم وعلی آل ابراھیم انک حمید مجید اس درود کو بخاری اور مسلم اور نسائی روایت کی صیغہ سادسہ اللھم اجعل صلوتک وبرکاتک علی محمد وعلی ال محمد کما جعلتھا علی ابراھیم وال ابراھیم انک حمید مجید وبارک علی محمد وعلی ال محمد کما بارکت علی ابراھیم وعلی آل ابراھیم انک حمید مجید اس حدیث کو تلمسانی اپنے مفاخر مین روایت کیا صیغہ سابعہ اللھم صل علی محمد واھل بیتہ کما صلیت علی ابراھیم انک حمید مجید اللھم صل علینا معھم اللھم بارک علی محمد واھل بیتہ کما بارکت علی ابراھیم انک حمید مجید اللھم بارک علینا معھم صلوۃ اللہ وصلوۃ المومنین علی محمدن النبی الامی السلام علینا ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اس کو دارقطنی روایت کیا صیغہ ثامنہ اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد صیغہ تاسعہ اللھم صل علی محمدن النبی الامی وازواجہ امھات المومنین وذریتہ واھل بیتہ کما صلیت علی ابراھیم انک حمید مجید ان درود کو ابوداود نی روایت کیا اور نسائی ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سی روایت کی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس کو پسند ہے یہ بات کہ ثواب پورا ماپ سی اوس کو دیا جاوے جسوقت ہمپر اور اہل بیت پر درود بھیجے تو اس طور پر پڑھے صیغہ عاشر اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد وبارک علی محمد وعلی ال محمد کما

صلیت و بارکت علی ابراھیم و علی ال ابراھیم انک حمید مجید صیغہ حادی عشر اللھم اجعل صلوتک و رحمتک و برکاتک علی محمد کما جعلتہا علی ابراھیم انک حمید مجید اس کو احمد نے روایت کیا صیغہ ثانی عشر اللھم صل علی محمد کما امرتنا ان نصلی علیہ وصل علیہ کما ینبغی ان یصلی علیہ یہ درود کتاب شرف المصطفی مین منقول ہی صیغہ ثالث عشر اللھم صل علی محمد عبدک و رسولک النبی الامی الذی امن بک و بلغنا بک واعطہ افضل رحمتک واتہ الشرف علی خلقک یوم القیمۃ واجزہ خیر الجزاء والسلام علیہ و رحمۃ اللہ و برکاتہ تنبیہ چاہیے کہ جو صیغہ درود خالی سلام سی ہووی بعد اس کے یہ کلمہ ملاوی السلام علیک ایھا النبی الکریم و رحمۃ اللہ و برکاتہ اسواسطے کہ درود بغیر سلام اکثر علماء کی پاس مکروہ ہی اور خلاف اولی ہونیمین سب علماء متفق ہین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و الہ وسلم صیغہ درود مین سلام ذکر نہین فرمائی کہ سلام عرض کرنا صحابہ جانتے تھی لہذا محض سلام پر اختصار کرنا بھی مکروہ ہے یا خلاف اولی اور عادت اکثر علماء مصنفین عجم کے ہی کہ ذکر آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مین لفظ علیہ السلام پر اختصار کرتے ہین اور کتب عرب مین بہت کمتر یہہ لفظ پایا گیا اور حس پہ کہ اتفاق مصنفین متقدمین اور متاخرین ہے سو وہ التزاما لفظ صلی اللہ علیہ و الہ وسلم کا اختیار کئے ہین کہ اس مین نہایت حسن اور اختصار مع بقاء مقصود کی ساتھہ واقع ہوا

علمار کو اسباب مین اختلاف ہی کہ افضل صیغہ درود کا کونسا ہے اور نہین
معلوم کہ یہہ اختلاف اسواسطے ہے کہ ہر صیغہ درود مین حدیث وارد ہی
پس بسبب وارد ہونے حدیث کے اطلاق افضلیت اس درود پر
کئی ہین یا بسبب اشتمال درود کے کیفیت اور کمیت فاضلہ کی اطلاق فضلیتا
ہوا جو بعضی رسائل مین اسباب ہین تحریر کئے ہین وہ دس قول ہین قول
اول افضل درود تشہد ہی اشارہ اس کا اوپر گذرا دوسرا اللھم صل علی
محمد وعلی ال محمد کلما ذکرہ الذاکرون وکلما سہی عنہ الغافلون
قول تیسرا اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد کما ھو اھلہ ومستحقہ
قول چوتھا اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد کما انت اھلہ پانچوان قول
اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد افضل صلوتك عدد معلوماتك چھٹا
قول اللھم صل علی محمدن النبی الامی وعلی کل نبی وملك وعلی عدد
کلمات التامات المبارکات ساتوان قول اللھم صل علی محمد عبدك و
رسولك النبی الامی وعلی ازواجہ وذریاتہ عدد خلقك ورضی
نفسك وزنۃ عرشك ومداد کلماتك اٹھوان قول اللھم صل علی محمد
وعلی ال محمد صلوۃ دائمۃ بدوامك نوان قول اللھم یارب محمد وال محمد
صل علی محمد وال محمد واجز محمد اما ھو اھلہ دسوان قول اللھم صل علی محمد
وازواجہ امہات المومنین وذریتہ واھل بیتہ کما صلیت علی
ابراھیم انك حمید مجید حدیث شریف مین وارد ہے کہ نبی صاحب
صلوۃ اللہ وسلامہ علیہ وآلہ نے فرمایا کہ جسوقت درود مجھپر پڑھو تو اچھی طور سی

پڑے وبعضی علمار آیت وقولوا للناس حسنا کی تفسیر مین لکہی ہین کہ مراد ناس سے
آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ وسلم ہین اور مراد قول حسن سی درود عرض کرنا
آپ پرہی اور ابن سدی کہ علمار تفسیری ہین جماعت صحابہ وغیرہم رضوان
اللہ تعالی علیہم اجمعین سے نقل کئے ہین کہ جس کو حقتعالی بیان شافی اور
قوت تعبیر معانی صحیحہ سی الفاظ فصیحہ کی سات عنایت فرماوے اس شخص کو چاہیے
کہ اپنی بیان فصیح سی اظہار عظمت شان نبوی انشار صلوۃ وسلام کی سات ادا کری
کہ ایسا شخص سالک مسلک سنی اور عارف اس نعمت سنی کا ہوگا اور معتمد اختلاف
افضلیت بعضی ان صیغون درود مین بہی حدیث صحابہ ہوسکتی ہے بنار علیہ
اکابر سلف وخلف انشای صیغہ ہای بلیغہ اور کلمات بالغہ درود سی مطابق
ان صیغون کی جو حدیث مین وارد ہین کئی ہین بعضی ان مین سے اسجای
ذکر کئے جاتے ہین منہا اللہم صل علی محمد ن السابق للخلق الاٰمرہ الرحمۃ
للعالمین ظہورہ عدد ما مضی من خلقك وما بقی ومن سعد منہم ومن
شقی صلوۃ تستغرق العد وتحیط بالحد صلوۃ لا غایۃ لہا ولا انتہاء و
لا امد لہا ولا انقضاء صلوۃ دائمۃ بدوامك وعلی الہ واصحابہ
کذلك والحمد للہ علی ذلك سخاوی نے کہے ہین کہ اس درود کا ثواب
دس ہزار ہی اور اسکیواسطی قصہ غریبہ ہی منہا اللہم صل علی سیدنا محمد افضل
ما صلیت علی احد من خلقك صلوۃ دائمۃ بدوامك باقیۃ ببقائك
صلوۃ تکون لك رضا ولحقہ اداء صلوۃ متقبولۃ لدیك مرضیۃ علیہ
وعلی الہ وصحبہ وبارك وسلم یہ صیغہ مشہور ہے اور سبعات عشر ہین کہ اور

متبرک سے منقول ہی اور زمان تابعین سی اس پر عمل مشایخ ہی حضرت شیخ
اجل اکرم علی المتقی رح نے اپنی رسائل مین اس درود کی ساتھ وصیت فرمای
مصنف جذب القلوب فرماتے ہین کہ مجکو حضرت شیخ عبد الوہاب متقی رح
وقت رخصت سفر مدینہ طیبہ کے اس درود کے اجازت دی اور اجازت
شیخ سی اس درود مین جو مجکو نور اور حضور اور خشوع اور تسکین حاصل
ہوئی اور دوسرے صیغون مین نہین ہوئی اور یہ بات خواص اور
اسرار اجازت مشایخ سی ہے و اللہ اعلم منہا اللھم لک الحمد بعدد
من حمدک و لک الحمد بعدد من لم یحمدک و لک الحمد کما تحب ان
تحمد اللھم صل علی محمد بعدد من صلی علیہ وصل علی محمد بعدد من لم
یصل علیہ وصل علی محمد کما تحب ان تصلی علیہ انتہا اس صیغہ کا طرانی
سے ہے کہ اکابر علماء حدیث سی ہین اور کہے ہین کہ اس صیغہ کو روبرو آنحضرت
صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلم کے عرض کیا اور حضرت نے سماعت فرماکر تبسم کیے یہانتک
کہ دندان مبارک ظاہر ہوئی اور دندان شریف سی نور نمودار ہوا و منہا اللھم
صل علی محمد ملاء الدنیا و ملاء الاخرۃ و بارک علی محمد ملاء الدنیا و ملاء
الاخرۃ وسلم علی محمد ملاء الدنیا و ملاء الاخرۃ و منہا اللھم صل علی محمد و
اٰلہ و اصحابہ و اولادہ و ازواجہ و ذریتہ و اھل بیتہ و اصہارہ و
انصارہ و اشیاعہ و محبیہ و امتہ و علینا معہم اجمعین یا ارحم الراحمین
اس کو سخاوی نے شفا سی نقل کی ہین اور حسن بصری رح فرماتے ہین کہ جو شخص کہ
ارادہ کرے کہ پیوے پیالہ حوض مصطفیٰ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلم سی چاہیے کہ پڑھ

درود مذکور پڑھے ومنها اللهم صل علی محمد فی الاولین وصل علی محمد فی الاخرین وصل علی محمد فی المرسلین وصل علی محمد فی الملاء الاعلی الی یوم الدین اللهم اعط محمدن الوسیلة والفضیلة والشرف والدرجة الرفیعة وابعثه مقاما محمودا اللهم امنت بمحمد ولم اره فلا تحرمنی فی الجنة رویته وارزقنی صحبته وتوفنی علی ملته واسقنی من حوضه شربا مریا سایغا هنیا لا اظماء بعده ابدا انك علی کل شئ قدیر اللهم بلغ روح محمد واله منا تحیة وسلاما اللهم کما امنت به ولم اره فلا تحرمنی فی الجنان رویته تلمسانی نیشاپوری سے روایت کئی کہ عطائی کہے جو شخص یہ صیغہ صبح و شام تین بار پڑھے اس کے گناہان سب محو ہون گے اور ہمیشہ خوشی مین رہیگا دعا اس کی مستجاب ہونگی دشمنون پر فتح و نصرت حاصل ہونگی اور توفیق اسباب خیر یہ اس کو حاصل ہوئیگی اور ہمراہ آنحضرت صلی اللہ علیہ آلہ وسلم وہ بہشت مین رہیگا منها اللهم صل علی محمد وبارك وسلم وعظم وکرم فی الدنیا باعلاء دینه واظهار دعوته واعظام ذکرها وابقاء شریعته وفی الاخرة بقبول شفاعته فی امته وتضعیف ثوابه واظهار فضله علی الاولین والاخرین وتقدیمه علی کافة الانبیاء والمرسلین فی الشفاعة واعلاء درجته فی الجنة وعلی اله واصحابه واتباعه اجمعین منها صلی الله علی محمد واله وسلم صلوة ما هو اهلها اس درود کے پڑھنے کے واسطے صبح کو حکم ہے منها اللهم صل علی محمد وعلی ال محمد صلوة انت لها اهل وهو لها اهل وبارك وسلم

یہ درود شریف مقبول بارگاہ نبوی ہو اور روایت ہی کہ ایک مرد مقبول بارگاہ
نبویسی واسطے زیارت روضئہ منورہ حاضر ہوئی اور تا ایام حضوری
اسی درود شریف کو عرض کرتے رہی جب ارادہ سفر وطن کئی ارشاد مبارک
ہوا کہ تہوڑی روز اور حاضر رہو کہ یہہ درود تمہارا ہمکو خوش آتا ہے۔
ومنہا اللھم صل علی محمد معدن الجود والکرم ومنبع العلم والحلم وعلی
الہ واصحابہ وسلم اور یہ درود اس سلسلہ شریفہ کے مشایخ مین متعارف
ہے منہا اللھم صل علی وسلم علی حبیبك وقریبك ولبیبك مظھر
ربوبیتك ومثال حضرتك وتمثال قدرتك روح القدس
معطی الحیوۃ والفضیلۃ بامرك ملك العوالم مفیض نواطق النفوس
صاحب الطف والتعالی شموس نورك کہتے ہین کہ یہ درود فرمایا ہوا
حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کا ہی چنانچہ بعضی مشایخ اس سلسلہ سی منقول
ہے مصنف جذب القلوب فرماتے ہین کہ حضرت شیخ وسیدی وسندی وقبلہ گاہی
سی کلیم الٰہی قدس اللہ روحہ العلی اپنی رسالہ مین اس کو بیان کئی ہین واللہ
اعلم منہا اللھم صل وسلم علی روح محمد فی الارواح وصل علی جسدہ فی
الاجساد وصل علی قبرہ فی القبور اور در منظم سی سخاوی نقل کیا ہی کہ جو شخص
اس درود کو بہت پڑہیگا شرف رویت آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ وسلم
سی خواب مین مشرف ہوگا اور حضرت کی شفاعت اس کو حاصل ہون گے
اور آب کوثر اس کو ملیگا جسد اس کا آتش دوزخ پر حرام ہوگا اور یہ صیغہ
حرمین شریفین مین بہت مستعمل ہے اور اس پر یہہ الفاظ بھی زیادہ

کرتے ہین وعلی اسم محمد فی الاسماء مصنف جذب القلوب فرماتے ہین
کہ جب مجکو غلبۂ شوق ہوا ہر ہر عضو شریف حضرت سر سی قدم تک جدا جدا
اور درود شریف مین ذکر کیا جیسا اللھم صل علی راس محمد فی الرؤس
وصل علی شعر محمد فی الشعور وصلی جبھۃ محمد فی الجباہ وعلی عین محمد
فی العیون وعلی اذن محمد فی الاذان وعلی وجہ محمد فی الوجوہ وعلی
صدر محمد فی الصدور وعلی قلب محمد فی القلوب اور کبھی یہ کہتا تھا علی
بلد محمد فی البلاد وعلی دار محمد فی الدور وعلی مسجد محمد فی المساجد
اور اسی طور پر ومنھا اللھم لبیک اللھم سعدیک صل وسلم علیہ ان اللہ
وملائکتہ یصلون علی النبی یا ایھا الذین امنو صلو علیہ وسلمو تسلیما
ومنھا صلوۃ اللہ البر الرحیم والملائکۃ المقربین والنبیین والصدیقین و
الشھداء والصالحین وما سبح لک من شئی فی الارض یا رب العالمین
علی محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب خاتم النبین وسید المرسلین و
امام المتقین الشاھد البشیر الداعی الیک باذنک السراج المنیر و
سلامہ علیہ وعلی الہ واصحابہ اجمعین یہ صیغہ مروی ہی حضرت علی
رضی اللہ عنہ سی اس کو شفا مین ذکر کیا ہے منھا اللھم اجعل صلوتک و
برکاتک ورحمتک علی سید المرسلین وامام المتقین وخاتم النبین
محمد عبدک ورسولک امام الخیر ورسول الرحمۃ اللھم ابعثہ مقام
محمودا یغبطہ فیہ الاولون والاخرون اللھم صل علی محمد وعلی آل محمد
کما صلیت علی ابراھیم وعلی ال ابراھیم انک حمید مجید یہ صیغہ عبد اللہ بن

مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے منہا اللھم تقبل شفاعۃ محمد ن الکبرٰی وارفع درجتہ العلیاء واتہ سؤلہ فی الاخرۃ والاولٰی کما اتیت ابراھیم وموسٰی یہہ درود طاؤس فی ابن عباس رضی اللہ عنہ سی روایت کیا منہا اللھم اعط محمدا افضل ماسئلک لنفسہ واعط محمدا افضل ماسئلک لاحد من خلقک واعط محمدا افضل ما انت مسئول لہ الی یوم القیمۃ یہ صیغہ مروی ہے وہب بن الورد سے منہا اللھم صل علی محمد وعلی ال سیدنا محمد ن النبی الامی الذی ارسلتہ رحمۃ للعالمین واصطفیتہ علی الخلایق اجمعین عدد ما فی علمک وزنۃ ما فی علمک وعدد خلقک وعدد کل ذرۃ اضعافا مضاعفۃ فی ذلک الف مرۃ فی الف مرۃ فی کل نفس ولمحۃ ولحظۃ وطرفۃ تطرف بہا اھل السمٰوات والارض وعلی الہ وصحبہ وسلم منہا اللھم صل علی محمد عبدک ورسولک السید الکامل الفاتح الخاتم بنور المبین ورسولک الصادق الامین آت سیدنا محمد الوسیلۃ والفضیلۃ والدرجۃ الرفیعۃ وابعثہ مقاما محمود الذی وعدتہ الشفیع المرتضی ورسولک المجتبیٰ اللھم صل علیہ وعلی الہ کما صلیت علی ابراھیم وبارک علیہ وعلی الہ کما بارکت علی ابراھیم فی العالمین انک حمید مجید عدد خلقک ورضی نفسک وسلم وتسلیما کثیرا طیبا مبارکا برحمتک یا ارحم الراحمین منہا اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد ما اختلف الملوان وتعاقب العصران وتکرر الجدیدان و

استقبل الفرقد ان واضاء القمران بلغ روحه ثار واح اهل بیته منا التحیة والسلام اور بعد اس کے یہ دعا کرے جاتی ہے اللھم مرالسیاحین الذین خلقتھم تبلیغ ہدایا الصلوۃ من الامتہ الی نبیک وحبیبک ان یبلغوا ہذہ الہدیۃ من ہذا الحقیر ویقول یا رسول اللہ قد بلغہا الیک العبد الفقیر المسکین فلان بن فلان الساکن فی بلدۃ فلانیہ بجای فلان بن فلان کی اپنا اور اپنے والد کا نام مع محل سکونت لیوے العبد العاصی المذنب الذی لا ملجا ولا منجا لہ الا جنابک اور جو کچھ کہ عبارت مناسب اس مقام کی ہو عرض کری منہا اللھم صل علی محمد وبعدد اوراق الاشجار وھوالدواب البراری بعدد قطرات الامطار والبحار وعلی الہ وصحبہ وسلم اور کبھی کہا جاتا ہے بعدد کل قطرۃ قطرت من سمائك الی ارضك من خلین خلقت الدنیا الی یوم القیمۃ وکذلك اوراق الاشجار والدواب البراری والبحار منہا اللھم صل علی محمد بعدد کل ذرۃ الف الف مرۃ وعلی الہ وصحبہ وسلم فضیلت اس درود کی اکابر سے منقول ہے ومنہا اللھم صل علی محمد وعلی الہ وصحبہ وسلم عدد کل شئی وصل علی محمد وعلی الہ وصحبہ وسلم زنۃ کل شئی اللھم صل علی محمد والہ وصحبہ وسلم عدد خلقك ورضاء نفسك وزنۃ عرشك ومداد کلماتك ومنتہی علمك ومبلغ رضاك ومنہا اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد بعدد اسمائك الحسنی وبعدد کل معلوم لك منہا اللھم صل علی محمد عدد کل ما خلقت وذرءت

وبعدد عدد کل قطرۃ من سمواتك الی ارضك من حین خلقت الدنیا الی یوم القیمۃ کل یوم الف مرۃ وعلی اله وصحبه وسلم ومنها اللهم صل علی سیدنا محمد وعلی ال سیدنا محمد صلوۃ تکون لك رضاء ولحقه اداءً واعطه الوسیلۃ والفضیلۃ والدرجۃ الرفیعۃ وابعثه مقاما محمودا واجزه عنا افضل ما جازیت نبیا عن امته وصل علی جمیع اخوانه من النبیین والصدیقین والشهداء والصالحین وعلی جمیع الاولیاء والمتقین وعلی سیدنا الشیخ محی الدین عبد القادر المکین الامین وعلی جمیع ملائکتك من اهل السموات والارضین وعلی جمیع عبادك الصالحین وعلینا معهم یا ارحم الراحمین

قرارت اس درود کی بعد نماز فجر کے کتب مشایخ مین آئی ہے -

منها اللهم صل علی سیدنا محمد وعلی ال سیدنا محمد صلوۃ تنجینا بها من جمیع الاهوال والافات وتقضی لنا بها جمیع الحاجات وتطهرنا بها من جمیع السیئات وترفعنا بها عندك اعلی الدرجات وتبلغنا بها اقصی الغایات من جمیع الخیرات فی الحیوۃ وبعد الممات اور کبھی من جمیع السیئات کی بعد یہ الفاظ بھی اضافہ کرتے ہین وتغفر لنا بها جمیع الزلات وتکفر عنا بها جمیع الخطیئات مصنف جذب القلوب کہتے ہین کہ اپنے تجربہ مین آیا ہے کہ اس درود شریف کا پڑھنا تمام حاجات اور مہمات دنیوی اور اخروی کے واسطے کافی ہے اور اقل عدد اس کا تین سو بار ہے روایت ہی کہ یک شخص واسطے قرائت

ہزار ہزار مرتبہ اس درود کے مامور ہوا تین سو بار پڑہا تہا کہ حاجت اس کی حاصل ہو گئی جب سی تین سو بار اس کا وظیفہ مقرر پایا۔

ومنہا اللہم صل علی سیدنا محمدن النبی الامی الطاہر الزکی صلوۃ تحل بہا العقد وتفك بہا الکرب صلوۃ تکون لك رضا ولحقه ادا ء وعلی اله وصحبه وبارك وسلم پڑہنا اس درود کا دل اور سینہ کو روشن اور کشادہ کرتا ہے اور حاجات کی روائی اور تمام غمونکو دفع کرتا ہے حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ سی اس درود کو نقل کئی ہین ومنہا اللہم صل وسلم وبارك وکرم علی سیدنا وحبینا محمد عبدك ونبیك ورسولك النبی الامی نبی الرحمۃ وشفیع الامۃ الذی ارسلته رحمۃ للعالمین وعلی اله واصحابه واولادہ وذریته واهل بیته الطیبین الطاہرین وعلی ازواجه الطاہرات امہات المومنین افضل صلوۃ وازکی سلام وانمی برکات وعلی جمیع الانبیاء والمرسلین وعلی ال وازواج واصحاب کل منہما والتابعین اور مصنف جذب القلوب سی یہ الفاظ زاید ہین وعلی سیدنا الشیخ محی الدین عبدالقادر المکین الامین وعلی کل ولی اللہ فی العالمین وسائر المومنین من الاولین والاخرین عدد ما علم اللہ وزنۃ ماعلم اللہ وارحمنا لہنا بحرمتہم اجمعین واشفنا وعافنا من کل آفۃ وعاهۃ واعف عنا وعاملنا بلطفك الجمیل ولاتسلط علینا بذنوبنا من لا یرحمنا برحمتك یا ارحم الراحمین امین امین امین روایت ہی بعضے عالمین سے کہ جو شخص درود شریف کی مواظبت کرے حقتعالی اس کو ہر آفت سے

محفوظ رکھتا ہے مصنف موصوف کو اس درود کی بعض مشایخ حدیث سے
اجازت ہی ومنہا اللھم صل وسلم علی سیدنا ومولانا وشفیعنا و
ملاذنا وملجانا محمد وعلی اٰل لہ واصحابہ واولادہ وذریتہ وازو
اجہ واھل بیتہ واتباعہ واشیاعہ صلوٰۃ ناشیۃ من معدن البر
الذی بینک وبینہ ولا یعرفہ احد الا انت وھو وبارک وکرم
وشرف وعظم ومجد حسب قربہ ودرجتہ عندک ومقدار اکرامک
ومحبتک لہ وصل وسلم علیہ وعلی اٰلہ عدد کل علم علمتہ ایاہ وکل فضل
خصصتہ بہ وکل نعمۃ التمتہا عبہ صلوٰۃ جامعۃ لجمیع المراتب وشاملۃ
لکل الدرجات وعامۃ لکل الخیرات مایمکن ان یتصور ومالا یتصور وما
یظہر علی احد ولا یظہر اللھم صل وسلم علی سیدنا محمد عبدک ورسولک
ونبیک وحبیبک وخلیلک وصفیک ونجیک وذخیرتک و
خیرتک وخیر خلقک الذی ارسلتہ رحمۃ للعالمین وھادیا للضالین
وشفیعا للمذنبین ودلیلا للمتحیرین وطریقا للعارفین واماما للمتقین
ونورا للمستبصرین وراحما علی الباکین وبشرا للمطیعین ونذیرا
للعاملین ورؤفا ورحیما بالمومنین الذی نورت قلبہ وشرحت
صدرہ ورفعت ذکرہ وعظمت قدرہ واعلیت کلمتہ وابدت
دینہ واثبت بقلبہ ورحمتہ وعممت برکتہ اللھم صل وسلم
علیہ صلوٰۃ تنور بہا القلوب وتغفر الذنوب وتستر العیوب وتکشف
الکروب وتفرح الھموم وتذہب الغموم وتدفع البلاء وتنزل الشفاء

وتسهل الامور وتشرح الصدور وتوسع القبور وتسیل الحساب و
تعلم الکتاب وتثقل المیزان وتهش الجنان وتعد اللقاء وتتم النعما
صلوۃ تصلح الاحوال وتفرغ البال وتصفی الوقت وتجنب المقت صلوۃ تتم برکا
وتحیط کرامتها وتشیع انوارها وتظهر اسرارها موجبة للسداد وباعثة
علی الرشاد مانعة عن الضلال داعیة لاختلال ومحصلة للکمال صلوۃ
لا تدع خیرا من خیرات الدنیا والاخرۃ الا حصلتها ولا تترك کما لا من
کمالات الظاهر والباطن الا تممتها واکملتها صلوۃ دائمة متصلة باقیة
غیر منقطعة واقعة بلسان الحال القال مودیة جمیع الحقوق فی جمیع
الاحوال صلوۃ راضیة مرضیة کاملة مکملة تامة متممة نامیة منمیة
مقبولة مشمولة تحلیلة جزیلة نوراسرور ابهاء ضیاء سناء شفاء عنا
وعلما حالا ذوقا اولا اخرا ظاهرا و باطنا برحمتك وفضلك و
جودك وعنایتك وکلایتك ورعایتك یا الله العالمین ویاخیر الناصرین
ویا ارحم الراحمین ویا اکرم الاکرمین ویا غیاث المستغیثین الی یوم الدین
من ازل الازال الی ابد الاباد برحمتك یا ارحم الراحمین واخر دعو
نا ان الحمد لله رب العالمین مصنف جذب القلوب فرماتے ہین کہ بوقت
حضوری مدینہ کے بحالت غلبہ شوق اکو خود تحریر کیا یہ مؤلف کمترین بھی
بعہد قریب رخصت کچھہ اشعار ہندی صلوۃ وسلام اور معروضات کو
اپنے بارگاہ رحمۃ للعالمین مین پہنچیا چنانچہ اثر پذیرائی بعضی معروضات کا
ظاہر ہوا پس کل معروضات اس بارگاہ قبول ہون تو کچھہ عجب نہین بلکہ

امید قوی اس بارگاہ عالی سی یہہ ہے کہ ہملو وہ اشیا عنایات ہوینگی
کہ ہماری حوصلہ تصور مین بھی نہین اسواسطے کہ حضرت کی دست مبارک
مین کونجیان جنت کی ہین اور حضرت کی رحمت کاملہ اس امتہ مرحومہ پر شامل
ہے کہ حضرت نی فرمایے کہ جنت تمام انبیا پر حرام ہے جب تک کہ مین نہ دخل
ہون اور تمام انبیاء کی امت پر حرام ہی جب تک کہ میری امتہ نہ داخل
ہون لفظ حدیث کو ذکر کیا جاتا ہی روی الدارمی والترمذی
وحسنہ عن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ مرفوعا مفاتیح الجنۃ بیدی وروی
الطبرانی بسند حسن عن عمر بن الخطاب ان الجنۃ حرمت علی الانبیاء حتی
ادخلہا وحرمت علی الامم حتی تدخلہا امتی کذا فی ذیل سیرۃ المحمدیۃ للمولوی
کرامت علی الدہلوی ذکر آداب سکونت مدینہ طیبہ کا فائدہ کتاب ذیل سیرت
محمدیہ مین تحریر ہی فی الکامل للمبرد وما کفر بہ الفقہاء الحجاج انہ رای الناس
یطوفون حول حجرۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال انما یطوفون باعواد
ورمتہ وانما کفروہ بہذا لانہ صح عنہ صلی اللہ علیہ وسلم ان قال ان اللہ حرم
علی الارض ان تاکل اجساد الانبیا اخرجہ ابوداود ترجمہ کتاب تاریخ کامل
جو مبرد کی ہی ہے اس مین مذکور ہے کہ جن مسائل مین فقہار نے حجاج کو کافر
کہین انمین سے یک مسئلہ یہ ہے کہ یکروز حجاج نے دیکھا کہ لوگ اطراف
حجرۂ رسول اللہ کی طرف کر رہے ہین حجاج نے کہا کہ یہ لوگ اطراف مین
لکڑیون اور جسد کہنہ کے طواف کرتے ہین وجہ حجاج کو کافر کہنی کی یہ ہے
کہ حدیث صحیح مین وارد ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایے کہ

ذکر آداب سکونت مدینہ طیبہ

حقتعالی زمین پر اجساد انبیاء کو کھانے سی حرام کیا ہے جاننا چاہیے کہ آداب حرمین شریفین سے یہ ہے کہ وہاں کے ساکنین اور ترب وجوار کی تعظیم اور توقیر کری اور سوای خیر کے یاد نکری اگرچہ امر لغزش کا بھی دیکھی ان سے تو ضرور ہے کہ چشم پوشی کری اور ان کا ذکر برائی سے نکری کہ برائی سے ذکر کرنا غیبت ہی اور حدیث مین وارد ہی کہ غیبت اعمال نیک کو ایسا کھا جاتی ہی جیسا کہ لکڑی کو آگ کھا جاتی ہے غیبت تمام مسلمانونکی عموماً ممنوع ہے اہل حرمین شریفین کی غیبت مین بوجہ خصوص بہت شدت ہی اسواسطی کہ صالحین کی تعظیم و توقیر خواہ وہ کہیں جا ہون بسبب ان کی صلاحیت کی ادا ہوتی ہی خصوصیت سکونت حرمین شریفین کو کچھ اس مین دخل نہین بلکہ جو شخص کہ ساکنین حرمین شریفین سی لغزش دیکھہ کر پھر انکی تعظیم و توقیر کیا ہے اسی خالص تعظیم حرمین شریفین بجالایا اسباب مین آدمی خوب خیال کری کہ ہر مسلمان امیدوار رحمت اور غفران آلٰہی اور شفاعت حضرت رسالت پناہی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہین یعنی آدمی خواہ کیسا ہی گناہ کری اگر مغفرت آلٰہی حضرت کی شفاعت سی شامل حال ہو جائی گناہ اس کی بالکل عدم ہونگی اور حضرت کا ارشاد مبارک ہی شفاعتی لاہل الکبائر من امتی یعنی میری شفاعت بڑی گناہگاران امت کیواسطے ہے جبکہ سب امت مرحومہ حضرت کی شفاعت کی امید قوی ہے پس کیا حال ہوا کہ اہل حرمین شریفین کا اور کیا عجب ہی کہ یہ لوگ بباعث سکونت ایسی محل متبرک کی وہ جماعت اور زمرہ مین داخل ہو وین کہ جن کی حق مین فرمان آلٰہی ہے اولئک یبدل اللہ

سئاتہم حسنات یعنی وہ لوگ وہ ہین کہ حقتعالی ان کی برائیون کو
نیکیون کے ساتہہ بدل فرماتا ہے اور زبان حال ان کا مترنم اس
شعر کا ہے ؎ نصیب ماست بہشت ایخدا شناس برو کہ مستحق کرامت
گناہگار انند۔ اس محل پر اکمال حضرت سید الشہدا سیدنا حمزہ عم رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کا وقت حضوری مدینہ طیبہ کے مسموع ہوا بیان کرنے مین
آتا ہے حضرت کی مزار مبارک مدینہ طیبہ سی ایک میل کے فاصلہ پر ہے اور میلی
عرس شریف حضرت کے سال مین دو تین بار ہوتے ہین بعضی میلون مین لوگ
آتش بازی بھی جلاتے ہین ایک علما مدینہ طیبہ سی یہ عادت رکہتے تھے کہ بروز
آتش بازی کہ امر خلاف شرع ہے آپ مع تابعین کے عرس شریف مین حضرت کے
حاضر نہین ہوتے اور روز دوم حاضر ہوتے یکوقت انہون نے خواب مین
سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ سے مشرف ہوئی فرمایا کیا ہمسے یہ امر نہین ہو سکتا کہ
ہماری حاضرین کے گناہون کو حقتعالی سے معاف کرائین اور انکی شفاعت
جناب باری مین کرین جب سے اُن عالم کو اپنی عدم حضوری پر ندامت ہوئی
اور بعد اس کے وہ عالم ہمیشہ بوقت عرس شریف حضرت کی حاضر ہوا کرتے
اور کتاب جوہرۃ الشفاف فی فضائل الاشراف مین جو سید سمہودی سے ہے
تحریر ہے وقد قال ابن القدیر اخبرنی الشریف القاضی المراضی الحنفی
انہ رای والدی اباعبداللہ السلاوی فی المنام سنۃ ثلثۃ وعشرین
وستۃ مائۃ فقال لہ ما فعل اللہ بک فقال غفرلی فقلت لہ لماذا فقال
بشئی من النسبۃ بینی وبین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال فقلت لہ

انت شرابیف فقال لا نقلت نعم ابن النسبة قال کنسبة الکلب الی الراعی
قال ابن القدیم فاولته بانتسابه الی الانصار وانه ادلی العلم ترجمہ
کہے ہین ابن قدیم نے کہ خبر آئی مجکو شریف قاضی رازی حنفی کہ انہون نے
میرے والد ابو عبد اللہ سلاوی کو خواب مین دیکہے ۴۲۳ سنہ چہ سوتئیس ہجری
مین پوچہے کہ حقتعالی تمہاری سانہہ کیا معاملہ کیا کہی کہ بخشدیا پہر قاضی موصوف
نے پوچہا کہ کیا سبب بخشایش ہوی کہا اونہون نے بسبب تہوڑیسی نسبت کے
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سی رکہتا تہا قاضی موصوف نے پوچہے میرے
والد کو کیا تم سید ہو کہی کہ نہین پہر پوچہے کہ نسبت تماری حضرت کے
سات کہان سے آئے کہے کہ مجکو نسبت حضرت کے طرف ایسی ہی جیسا کہ نسبت
کُتی کی راعی اور چوپان کیطرف ابن قدیم کہتے ہین کہ مین اپنی والد کی کلام
سے جانا کہ وہ اپنی نسبت انصار کیطرف بیان کرتے ہین اور وہ اہل علم سے
ہین یعنی والد ابن قدیم کے نسبت انصار رسول اللہ کے طرف رکہنے کے
سبب سے حقتعالی ان کی مغفرت اور بخشایش کیا کہ اس نسبت کو انہون نے
بکمال اداب ظاہر کیا کہ میری نسبت حضرت کے ساتہہ مثل نسبت کتے کے
ہے چوپان کیطرف یعنی مین اس بارگاہ عالی نبویہ مثل کتون کے نسبت
رکہتا ہون ولنعم ما قال سه نسبت خود بسگت کردم وبس منفعلم ۔
زانکہ نسبت بسگ کوئے تو شد بی ادبی پس ساکنین مدینہ طیبہ کے آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہمراہ نسبت جوار او رہمسایگی رکہتے ہین ان کو رحمت
اور مغفرت حق کیون نہ سرفراز ہو حدیث شریف مین آیا ہے کہ جو امت

جنۃ البقیع جو مقبرہ مدینہ طیبہ کا ہے مُردون سے بھرجاتا ہے فرشتے
ان کو جنت مین ہہنک دیتے ہین ۔ سیدی انت حبیبی وطبیب قلبی
آمدہ پیشیں تو برہان پی درسان طلبی ۔ ما ہمہ تشنہ لبانیم توی آبحیات
لطف فرما کہ زحار میگذرد تشنہ لبی اور دوسری حدیث کتاب جوہرۃ
الشفاف مین یہ ہے اخرجہ ابوطاہر المخلص فی السادس من حدیثہ
والطبرانی والدارقطنی فی اول الرابع من افرادہ وغیرہم ان اول
من اشفع لہ من امتی اھل المدینۃ ثم اھل مکۃ ثم اھل الطایف
روایت کئے ہین اس حدیث کو ابوطاہر مخلص نے اپنی چھٹے حدیث
مین اور دارقطنی چوتھے حدیث کے اول مین جو ان کے احادیث افراد
ہین اور ان کے سوائے محدثین نے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
فرمائے پہلے اپنی امتہ مین سے شفاعت اہل مدینہ کرونگا پھر اہل مکہ معظمہ
پھر اہل طائف کے اور قرآن شریف مین حقتعالی فرمایا وما کان اللہ
لیعذبہم وانت فیہم یعنے نہ عذاب کرے گا اللہ ان لوگون کو جن مین
آپ ہو بباعث تشریف فرمائی حضرت کی اور رونق افروز رہنے قبر مطہر
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس عالم مین جمیع مومنین رحمت آلہی
سے سرفراز ہین مگر اہل مدینہ منورہ کے واسطے تخصیص خاص حاصل ہے اور
حدیث شریف مین مطلقًا سب عرب کے ساتھہ محبت رکھنے کا حکم ہوا کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمائے جو شخص اہل عرب سے محبت رکھا پس وہ میری محبت کے
باعث ان سے محبت رکھا پس محبت رکھنا جملہ قوم عرب سے علامت ادنیٰ شانی

بیان اس امر کا کہ اول شفاعت اہل مدینہ کے ہے ۱۲

محبت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہے اور اس کے خلاف مین امر بخلاف
ہے نعوذ باللہ منہا جبکہ حکم جملہ قوم عرب سے محبت رکھنے کا ہوا ایس اہل
حرمین شریفین کے واسطے اور دوستی رکھنیکے باب مین خصوصیت حاصل ہے
اور محبت مین یہ عادت جاری ہے کہ دوست کے اگرچہ برائی ہی ہووے
وہ دوست اپنی دوست کی برائی کو ذکر نہین کرتا بلکہ اس مین تاویلات حسنہ
کرتا ہے جیسا کہ شیخ سعدی علیہ الرحمہ فرماتی ہین ؎ از صحبت دوستان برنجم
کاخلاق بدم حسن نماید اس زمانہ مین بعضی حجاج وغیرہ اس امر مین مبتلا ہین کہ
اہل حرمین شریفین کے حال مین خصوصًا اہل مکہ معظمہ بباعث صفت جلال انکی
زبان شکایت دراز کرتے ہین اور جو جوار حرمین شریفین کہ بدّو اور جمالین
ہین ان کی شکایت مین تو کوئی دقیقہ نہین چھوڑتے اور جو خوبیان کہ انہین
ہین تو اس کا کچھہ ذکر ہی نہین کرتے زبان کو سواے طعن و تشنیع انکی نہین
کھولتے یہ امر باعث قلت محبت اور نسبت کا خدا اور رسول صلی اللہ
علیہ آلہ وسلم سی ہی کہ کیونکہ اہل مکہ جوار کعبۃ اللہ ہین اور بدوے جوار حرمین
شریفین انہین سے جو لوگ کہ جمالین یعنے اہل شتر ہین ان کو ایک اور بڑی
خصوصیت حاصل ہے کہ وہ لوگ واسطہ اور وسیلہ ہین حجاج کی پونہچنی مین
مکہ سے طرف مدینہ کے اور مدینہ سے طرف مکہ کے اسباب مین میر
فیاض الدین خان مرحوم المتخلص بہ بندہ کیا خوب کہے ہین ؎ قاصد لے چل مجھ
نبی تک لی ڈنیا ہون تجھے مین جی تک ۔ اور بعضی عاشقین کہے ہین ؎
زلف تو ہر دو جانب خونریز عاشقانست چیزی بگی تو انگفت بیہ تو درمیانست

اور یہہ نہین سمجھتے کہ سفر حج مین حجاج لوگ کیسی کیسی محنت جان ومال
اٹھاتے ہین مگر یک ادنی سی بات کو اختیار نہین کرتے باوجودیکہ زبان کو
ان کی شکایت سی روکنا چندان دشوار ومشکل نہین اور ان کی شکایت کچھہ
فرض نہین بلکہ کچھہ ثواب ونفع سوائی نقصان کے متصور نہین اور خوف
اس امر کا ہے کہ اس باعث سی کاملیت ثواب حج مین نقصان اور فتور واقع
ہووے نعوذ باللہ منہا پس سکوت انکی شکایت سی حجاج کو ضرور ہے اور امید
کمالیت ثواب ہے اور سلامت حال حجاج اس امر مین متصور ہے کہ بزرگون نے
فرمائے من سکت سلم ومن سلم نجا یعنی جسنے سکوت اختیار کیا اس کو سلامتی
حال حاصل ہوا اور جس کو سلامتی حال حاصل ہوا وہ نجات پایا اگر کوئی شخص یہ کہے
کہ یہ شکایت کرنا اسواسطے ہے کہ لوگون کو حالات سفر اطلاع ہوئی اور بوقت
سفر حج کی حزم اور احتیاط سی رہین اور حق تعالی بدویون کے قرآن مین شکایت
فرمایا الاعراب اشد کفرا ونفاقا یعنے جو عرب کہ صحرائی اور بدوہی ہین وہ
سخت زیادہ ہین کفر ونفاق مین جواب امر اول یہ ہے کہ جب آدمی حج اور زیارت
کے واسطے حرمین شریفین حاضر ہوتا ہے معلمین وہانکی تمام امور ضروری اور لابدیکی
اطلاع حجاج کو دیتے ہین یہان ایسے امور کے ذکر کے کچھہ حاجت نہین سوا اس کے
اطلاع اور انتباہ کرنا مومنین کو ان کی حفاظت اور ہوشیاری کے واسطے یا حفظ
ورعایت اداب جوار حرمین شریفین بہ نیت صالحہ خیر خواہی مومنین کے یہ امر آخر ہے
اور محض طعن وتشنیع کرنا امر آخر جواب امر ثانی یہہ ہے کہ یہ ارشاد الہی اسوقت تہا کہ
ہنوز کل بدویہا سلام سی مشرف نہین ہوئی تہے اور کفر ونفاق انمین باقی تہا

باانہمہ زمانہ نبوی مین بدوی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خدمت مین حاضر
ہوتے تھے اور طرح طرح کی بدخلقی اور شدت سی و ریش ہوتے تھی آپ انکی سات
سراسر حسن خلق اور رحمت سے معاملہ فرماتے تھے صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اگر ارادہ
سرزنش اور مواخذہ کا کرتے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منع فرماتے پس اتبعونکو
چاہیے کہ حضرت کی خصلت اور عادت اختیار کرین اور جو بدوی کہ حضرت کیوقت
مین اسلام سے مشرف ہوئی تھے حقتعالی انکی تعریف قرآن مجید مین فرمایا ومن
الاعراب من یومن باللہ والیوم الاخر ویتخذ ما ینفق قربات
عند اللہ وصلوات الرسول الا انہا قربۃ لہم سیدخلہم اللہ
فی رحمتہ ان اللہ غفور رحیم ترجمہ بعضی بدویون مین سے وہ لوگ
ہین کہ ایمان لاتے ہین اللہ پر اور قیامت کے دن کے سات اور جو چیز
خرچ کرتے ہین ان کو باعث نزدیکی خدا و رسول سمجھتے ہین آگاہ رہو کہ
وہ نزدیکی خدا اور رسول سے ہے قریب ہے کہ حقتعالی ان کو اپنی رحمت مین
داخل کرے گا اور اللہ بہت بخشنے اور رحم کرنیوالا ہے پس اس وقت مین سب
بدوی لوگ اسلام سے مشرف ہین ۔ زبان فیض ترجمان حضرت پیر و مرشد
قبلہ و کعبہ قدس سرہ العزیز سی کہ پہلے یکبار حج کو تشریف لیجاکر وطن تشریف فرما
ہوئے تھے سوائے تعریف اور توصیف ان لوگون کے اور کچھ مسموع نہین
ہوا اکثر ارشاد مبارک حضرت کا بابہین جاہلین کے ہوا کرتا کہ وہ لوگ ہمسایگان اور
چوبداران حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین اور حقیقت مین کلام الملوک
ملوک الکلام کیا یہ اچھی تمثیل اور کیا اچھا ارشاد ہے یعنے جبکہ بادشاہ کسیکو اپنے تابعین

ہین سے طلب فرماتے تو اپنے چوبدار اور سرہنگون کو اس کے طلب کے
واسطے بہیجتے ہین پس وہ چوبدار اور سرہنگان سلطانی نہایت شکوہ اور
جلالت اور تمکین سے آتے ہین اور معاملہ اس شخص سے نہایت شدت کا
کرتے ہین کہ انکی یہ معاملہ کرنے سے اس شخص کا نفس منکسر ہوتا ہے اور
خضوع اور خشوع اس کے دل مین پیدا ہوتا ہے پس وہ شخص کمال تواضع
سے بارگاہ سلطانی مین حاضر ہوتا ہے پس زائر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
سے بہی بعینہ ایساہی معاملہ درپیش آتا ہے کہ بغیر طلب آنحضرت صلی اللہ علیہ و
آلہ وسلم کسی کی طاقت نہین کہ آپ کے خدمت مبارک مین حاضر ہوسکے جب
آپ طلب فرماتے ہین تو سامان سفر مدینہ طیبہ کا قرار پاتا ہے اور جمالین جو
راہبر ہین طبیعت ہر ایک آدمی کی مختلف ہے بعضی کی قلوب صافیہ ہوتے
ہین کہ ان کو زیادہ تربیت کی حاجت نہین ہوتی اور بعضون کی قلوب مکدر ہوتے
ہین کہ ان مین کدورت بخل اور نخوت وغیرہ ہوتی ہے پس جو لوگ قلوب
صافیہ رکہتے ہین پس وہ لوگ جمالین کی ہر طرح سے رعایت رکہتے ہین اور
ان کو ہر طرح خوش کرتے ہین وہ لوگ بیچ رح بآرام تمام خدمت مین آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حاضر ہوتے ہین اور جن کے دل مین غل وغش رہتا ہے
وہ بمقتضای کبر دبخل مقابلہ اور مجادلہ اور بخل سی جمالین کی ساتہہ درپیش آتے
ہین پس وہ لوگ بہی اپنی سطوت اور اقتدار اسیجای ظاہر کرتے ہین کہ کبر و
نخوت بالکل انکی خیال سی نکلجاتا ہے بعد بارگاہ سلطانی نبوی مین حاضر ہوتے
ہین جاننا چاہیئے کہ حرمین شریفین مین خالص عرب بہت کم ہین اور جو لوگ کہ

خالص عرب ہین وہ لوگ سب طرح کی تہذیب ظاہری اور تہذیب باطنی سے مہذب
اور آراستہ ہین اور اہل مکہ مین جن کی مزاج مین جلال اور غصہ ہے وہ لوگ
اکثر اسواتے ہین اور اہل اسواق بھی خالص عرب نہین بلکہ وہ اولاد
ہین غیر ملک کے لوگون کی بعضی عادات سے ان کے حجاج کو رنج ہوتا ہے
تاہم اہل مکہ خواہ عرب خالص ہوین خواہ اولاد غیر وطن ہووین خواہ شرفا
ہون یا غیر شریف برکت سے اس جاے معظم کی قوت ایمان اور دینداری
وغیرہ صفات حسنہ ایسے ان مین پیدا ہین کہ اور ملک والون مین اس کا
عشر عشیر بھی حاصل نہین اور مدینہ طیبہ کے لوگون کی مزاج مین تو سوا
رحمت اور اخلاق کے جلال اور غصہ ذرہ نہین ہے کہ احوال ان کا احوال
بلد مین بیان کیا جاویگا اب یہان تہوڑا ذکر بدویون کا بیان کیا جاتا ہے بدوی
اس کو کہتے ہین کہ جو جنگل مین عربستان کے رہین جو کہ عوام الناس اس ملک ہند
کے انکو بدو کہتے ہین یون تو ملک عرب بہت بڑا ہے صحرائی عرب بہت
ہین اور اس کے سکان بھی بے حساب ہین مگر جو صحرا کہ ما بین مکہ معظمہ اور
مدینہ طیبہ کے واقع ہے اس کے ساکنین بھی لک ہا ہین ایک شتربان سے
اس خاکسار نے پوچھا اس نے تعداد کہا کہ مثل ارمل یعنی شمار ان کا مثل جنگل کے ریت
کے ہین الحاصل وہ لوگ ایسے بکثرت ہین کہ سلطان وقت ان کے بندوبست سے
عاجز اور رہا دیں اور اعلیٰ ان کا سلاح بند اور سپاہی خواہ کوئی پیشہ کرے سلاح ضرور رکہتا ہے
اور شجاعت اور جوانمردی مین تو زمین عرب کی تاثیر اور خاصیت ہے اور اغنیا
ان مین وہ لوگ ہین کہ جن کے پاس کچہہ اونٹ ہین اور کسی پاس کچہہ زراعت وغیرہ بھی بارش

موقوف ہے بارش ملک عرب مین خصوصا حوالی حرمین شریفین بہت کم ہے جو کہ ملک
ہندوستان کی ربع بھی نہین اور ان لوگون مین بعضی وہ ہین جن کو صبح و شام کھجور
رطبی اور دودھ بکری یا اونٹ کا صبح و شام مع اہل و عیال بسیری شکم ملی اور مکان انکی
کھجور کے پاٹی اور پیڑسی ہین اور یہہ لوگ بہت کم ہین اکثر فقرا ہین اور فقرا انکا
کئی مراتب ہین بعضی انمین وہ لوگ ہین کہ ان کو مع اہل و عیال طعام ہر روز بقلت
و عسرت ملتا ہے اور بعضی وہ لوگ ہین کہ یکروز درمیان ہین اور بعضون کو دو روز
درمیان ہین پس اگر طعام بھی میسر نہ ہوا کسیکو کچھ دو خرما روز میسر ہون اور کسیکو
یک چلو بھر دودھ بکری یا اونٹ کا میسر ہوا اور ان کی مکانون کا حال یہ ہے کہ
اکثر ان مین سے بیمکان ہین اور پہاڑون کی درون مین رہتے ہین اور بعضون کی
مکان بال اونٹ کمل کے رہتے ہین اور بندوبست سلطانی کا وہان کہین نام و نشان
بھی نہین بلکہ یک سپاہی سلطانی بھی کہین وہان نہین رہتا اور نظر نہین آتا مگر حرمین
شریفین کی وسط راہ مین یکمقام رابغ ملتا ہے کہ اس مین یک قلعہ ہے اس قلعہ مین بیس
پچیس سپاہی رہتے ہین جو ان کو اپنی ہی حفاظت مشکل ہے دوسرے کی حفاظت کیا کرین
اور اثنا راہ مین حرمین شریفین کے اکثر جا دو طرفہ پہاڑ قریب قریب ہین کہ درمیان
ان پہاڑون کے قافلہ گزرتا ہے پس دو طرفہ پہاڑ ایسی موقع پر جای قلق مین واقع
ہے کہ اگر ان دو طرفہ پہاڑون پر دس بیس آدمی کچھ ہتیار تو کیا فقط ہاتون مین
پتھر لیکر کھڑے ہو جاوین ہزارہا آدمیونکی لوٹنی مرنے کی کے لئے کافی ہین اور یہی
دو طرفہ پہاڑ پر یہ بدوی باسلاح کہ کمال شجاعت اور مردانگی سے موصوف اور رہتا
ہین رہتے ہین اور قافلہ ہزارہا اونٹونکا باسامان نقد و جنس قیمتی ہزارہا اسکی درمیانسے

گذر کرتا ہے اب جائے انصاف اور غور ہی کہ باوجود ایسی بند وبستی حاکم اور بیخوفی
کی اور باوجود ایسی نقص شدید کی اور باوجود ایسی شجاعت اور سلاح رکھنے کے
اور ایسی کثرت انکی اور ایسی موقع پر رہنا ان کا کہ مکان ان کی مثل قلعہ بلکہ بہتر
از قلعہ ہی اور گذر قافلہ والونکا روبرو ان کی مثل سونے کی چڑیون کی ہے قافلہ
زائرینکا لوٹ اور رفار تگیر ایسی کب سلامت جانیکا موقع ہے مگر انہین کی صبر اور قناعت
اور توکل اور دینداری ہی کہ ہمیشہ ہر سال دو تین بار قافلہ مدینہ طیبہ کا مکہ معظمہ سے آتا
جاتا ہے بامن و امان آتا جاتا ہے بلکہ جو زائرین کہ پیادہ جاتی اور پیادیون کی راہ
الگ مقرر ہے اور اس راستی سی وہ لوگ جاتے ہین کہ طاقت سواری نہین رکھتی پس ان
لوگون سی بدوی نہایت تعظیم و توقیر سی پیش آتے ہین اور حتی الامکان ان کی خاطر
داری اور مہمانداری مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نہین کرتی یہہ خاکسار ۱۲۸۰ سنہ ہجری
مین جبکہ مکہ معظمہ مین حاضر ہوا ایک زن و شوہر حجام پیشہ ہمراہ تھی وہ بسبب حالت
عسرت کی راہ پیادہ ولتسی مدینہ طیبہ کو حاضر ہوئی ایسی صفات حسنہ بدویان کی بیان
کمرتے ہین کہ ہر منزل مین بدویون کی مکان مین اترتی اور ہر ہر بدوی اپنی مقدرت
موافق انکی ضیافت کرتے اور اہل خانہ کو اپنے ہی کہتا کہ ان سکے ہاتھ
پاؤن دھو لادین اور ان سکے پاؤن پہ ہاتھ پھیر کر اپنے منہ
اپنے منہ پہ ملتی اور کہتی کہ یہ پاؤن کہان جانیوالے ہین یا کہان سی آئی ہین اور اگر
گاہی حسب تقدیر الہی اوسی قافلہ والونکا اور طرح معاملہ درپیش بھی ہوا تو مسموع
ہوا کہ ویسی لوگ مقدار مین بہت کم ہوتے ہین یعنی ان ہزار ہا آدمیون کی قافلہ سی
کیھزار بھی نہین نقصان پاتی پس نسبت ایسی مقدار قلیل کی بہ نسبت لکھوکہا بدویونکی

سوکو ایک بھی شمار نہین ہوتا اور اچھی برے سب لوگو نہین ہی چنانچہ زمانہ مبارک
ہین آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وصحبہ وسلم کی کہ وہ سب زمانونسی بہتر تھا کفار اور
منافقین و فاسقین بھی تھی پس ایکجماعت قلیلہ کے باعث سب کو برا کہنا کمال نادانی
ہی اور یہہ بہی خیال کیا جاوے کہ اور ملک مین صحرائی لوگ جو جہ ریگا کسب اختیار
کرتے ہین انکی پاس لکھا روپیہ اور اشرفی اور جواہر کے خزانہ مملو رہتی ہین اور ملک
بھی سرسبز اور شاداب رہتا خوردنی اور نوشیدنی بہت کسی طرح کی ان کو تکلیف
اور ہرج نہین ہوتا اور حاکم وقت کیطرف سی ان کا بندوبست بھی ہوتا ہے
اس پر بہی انکی حرص اور طمع روز افزون رہتی ہی اور وہ اپنی کام مین روز
بروز ہوشیار اور تیز ہوتے جاتے ہین پس مومنین کو ضرور ہی کہ طریقہ انصاف کو
ہات سی ندیوین اور جملہ قوم عرب سی محبت رکھین اور زبان اپنی ان کی شکایت سے
روکین تا مقبولیت حج اور زیارت نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان کو نصیب
سرفراز ہووی اور ایسی اعمال کو کہ بی نفع محض ہین خطرات اور وساوس شیطانی
سے سمجھین کہ وہ بڑا دشمن ہے اور چاہتا ہے کہ ثواب اعمال مومنین کم ہووی
بلکہ اس کی خواہش اور خوشی یہہ ہی کہ بالکل ثواب عمل حبط ہو جاوے پس مسلمانونکو
چاہیے کہ مکر شیطان سی بچین اور امیدوار مقبولیت آلہی اور مقبولیت حضرت
رسالت پناہی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم رہین ؎ یا نبی دلخستہ ایم وسینہ فگاریم یارسول
واماندگان زصحبت یاریم یارسول ٭ خوانی اگر زلطف بیائیم شاد شاد ٭ از لطف
تو امیدوار یم یارسول ٭ یہہ آداب درباب ساکنین اور جوار حرمین شریفین
کی تعظیم و تکریم اور حسن ظن رکھنی مین مذکور ہوئی جس شخص کو کہ سعادت حضوری

حرمین شریفین نصیب ہوئی ہے اس کو اپنی ذات کے واسطے یہ آداب چاہیے
کہ ہمیشہ توبہ اور استغفار اور زاری میں وہ شخص زیادہ اپنی وطن اور دوسرے
جایوں سی مصروف رہی کہ حاضرین کو وہانکی حضوری خاص بارگاہ آلہی اور
قرب خاص حضرت رسالت پناہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سرفراز ہی بزرگون
نی فرمائی ہین مقربانرا بیش بود حیرانی یعنی جتنا کہ قرب بارگاہ سلطانی مین
زیادہ ہو اتنا خوف بہی زیادہ ہے پس حتی الامکان گناہ صغیرہ سی بہی بچتا
رہی کہ بعضی علما فرمائی ہین کہ صغائر اس جای مین حکم کبائر رکہتی ہین اور ادب
حرمین شریفین کی یہ ہی کہ کسی چیز کو یہانتک کہ خاک پاک کو وہانکی بری نکہی کیونکہ
زمین مکہ معظمہ جای تولد مبارک اور زمین مدینہ طیبہ جای ہجرت اور اقامت اور
مقام استراحت اور ارامگاہ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی اور جملہ اشیا
جو وہانکی ہین سب کو وہان سی نسبت حاصل ہی اور سب اشیا ر وہان کی بزبان
حال مترنم ہین سے اپہو رہین نزدیک تو بری جائین کدہر کو گل ہین تو ہم بہارے
ہین وگر خار تمارے پس یہ نسبت اُن اشیار کو حاصل ہونیکی باعث سب اشیار کو
وہانکی سب ملک کی اشیا سی بہتر جانے اگرچہ وہان کی اشیا ر مین کوئی اوصاف
اور ملک کی اشیار سی کم پائی جاوے چنانچہ بوقت حضوری مدینہ طیبہ یکجال
نزکیا مسموع ہوا کہ وہ بہ نیت ہجرت مقیم مدینہ طیبہ ہوا تہا یکبار اپنی کہانی کی
واسطی جغرات یعنی دہین خرید کیا اور قوام اس کا نوعی رقیق تہا اس کی زبانسی
یہ بات جاری ہوئی کہ ہماری ملک کا دہین یہان سی بہتر ہوتا ہے عالم منام مین
اس کو اشارہ نبوی ہوا کہ جلد یہان سے جا اور اپنی ملک کا دہین استعمال کر

وگرنہ تیرا ایمان سلب کیا جاویگا نعوذ باللہ من غضبہ وغضب رسولہ
ہرچند کہ یہ امر قلیل الوقوع ہے اور عادت اس رحمۃ للعالمین کی رحمت اور
مغفرت گناہان امتہ مرحومہ ہی مگر بارگاہ سلطانی ہی ایسی امر سی بھی پرحذر رہے
اور یہہ بات جان رکہی کہ گناہ صغائر تو کیا گناہ کبائر بھی شفاعت آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سی حقتعالی معاف فرماتا ہے چنانچہ حدیث وارد ہی شفاعتی
لاہل الکبائر من امتی یعنی شفاعت میری ان لوگون کی واسطی ہے جو میرے
امتہ مین گناہ کبیرہ کئی ہین پس اس حدیث سی واضح ہوا کہ کیسی بات ناراضی حقتعالے
کی کسی سی ظہور مین آوی اور حضرت اس سی راضی ہین پس امید ہی کہ حضرت کی شفاعت
سی وہ عفو ہو جاوی اور اگر معاذ اللہ ناراضمندی حضرت کی ہووی پس جبتک کہ
حضرت اس سی راضی نہووین اللہ تعالی بھی اس سی راضی نہین ہے اللہم ارزقنا
رضاك ورضاء حبیبك صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور خلاصۃ فضائل شیخ اسمعیل
نقشبندی مین لکہا ہی استحق من عابۃ تربتہا المنعزہ افتی مالك رحمۃ اللہ علیہ
فیمن قال تربتہا ردیۃ بضرب ثلاثین درۃ وامر بحبسہ وقال ما احوجہ
الی ضرب عنقہ تربۃ دفن فیہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یزعم انہا
غیر طیبۃ یعنی جو شخص کہ خاک پاک مدینہ طیبہ کو عیب لگاوی مستحق ہی سزا کا فتوی دے ابن
امام مالک رح حق مین اس کی کہ کہا تہا خاک مدینہ خوب نہین تیس دری ماریں اور اس کو
قید کرین اور فرمای کہ مستحق تہا یہ شخص گردن ماریکا جو خاک کہ جس مین دفن مبارک
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی اس کو کہتا ہے خوب نہین آداب سکونت مدینہ طیبہ سی
یہ ہے کہ ہرچند خارج روضہ نبوی سی گذرنا ہووی مگر جگہ مقابل روضۂ منورہ

ہووی ضروری ہی کہ توقف کری اور سلام عرض کرکے آگی بڑہی چنانچہ خلاصۃ الفتنی
مین تحریر ہی کہ یک شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب مین دیکہا اس کو فرمای
کہ ابوحازم کو کہو تو مجہپر گذر کرتا ہے موہنہ پہیرتا ہوا یعنی توقف کرکر مجہپر سلام نہین
پڑہتا جبلی ابوحازم نی بوقت مرور محاذی ہونے روضۂ منورہ کی سلام عرض کرنا آپ
پر ترک نہین کرتی اور چند آداب جذب القلوب مین تحریر ہی عرض کی جاتے ہین
پہلا ادب اس سفر مبارک کا یہہ ہی کہ اس سفر مین نیت خالص زیارت نبوی کی رکہی
اور ابن صلاح اور امام نووی رحمۃ اللہ علیہما فرماتے ہین کہ اگر اس مین قصد مسجد نبوی کا
ہی رکہی تو بہتر اور مستحب ہی اور شیخ الحنفیہ کمال الدین بن ہمام بھی اس بات کو اپنی
مشایخین سی نقل کی ہین اور مکملات زیارت نبوی سی یہ ہے کہ مسجد نبوی مین نیت
اعتکاف کری اگرچہ یکساعت ہو اور جملہ آداب سی یہ ہی کہ مسجد نبوی مین سجادہ
بچہا کر لوگون پر جا ی تنگ نکری بلکہ چاہیے کہ جبتک چاہی مسجد مین بیٹہی اور جب
اوٹہی سجادہ بہی اٹہا لیوی اور مسجد مین تہوک یا کہجور کہا کر اس کا تخم نہ ڈالی اور جملہ
آداب ضروریہ سی کہ اکثر لوگ بسبب عوارض بشریہ کی اس مین قصور اور کوتاہی
کرتے ہین یہہ ہے کہ محبت ساکنان مدینہ طیبہ اور تعظیم مین ان کو کوتاہی نکری
ہرچند کہ وہ لوگ سوای سکونت مدینہ طیبہ کی اور کچہہ مرتبہ اور فضیلت نرکہتی ہون
یہانتک کہ فسق و بدعت اور سائر اقسام معاصی مین منسوب اور مطعون ہو وین
اسواسطی کہ شرف جوار حضرت کا ان کو کافی ہی اور یہ شرف کسی بدعت اور معصیت سے
زایل نہین ہوتا اور حسن خاتمت اور امید عفو اور مغفرت سی مایوس نہین کرتا جو کہ
مزلتہ الاقدام رعایت مین اس ادب واجب الاہتمام کی ہی حال بعضی سادات اور علما

کاہی کہ وہ بعضی تقصیرات اور بدعتون مین ملوث ہوتے ہین ان کو بھی سوی تعظیم
اور اجلال کی نہ دیکہی اور اعتقاد رکہی کہ بضمن ہمین نیکون کی معمور اور مستور ہین
اور ملاحظہ سر منشار قول مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ آلہ وسلم جو شان مین اہل بدر کے
باوجود صدور بعضی تقصیرات بعضی اہل بدر سی واقع ہوا ہی غافل نرہی اور وقت
ملاقات طریقہ بشاشت اور لین کلام کو ہاتہہ سی نہ دیوی اور رشتہ نسبت
قرابت اور شرف جو حضرت کا جو ان کو حاصل ہی ملاحظہ رکہی اور سب وشتم و
غلظت سی اپنی تین باز رکہی کہ فرزند عاق نسبت فرزندیسی خارج نہین ہوتا
چنانچہ بعضی مشایخ آیۃ تطہیر سے یہ معنی سمجھے ہین کہ کوئی شخص اولاد پیغمبر صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم سے دنیا سی نہ جاویگا یہانتک کہ پہلی رجس اور دنس معنوی سے
مثل مرض وغیرہ کی پاک نہوگا یہ ترجمہ کتاب آداب کا ہی جو بعضی علمار مکہ نے
تصنیف فرمائے ہین اور کلام سید سمہودیکا اور دوسری علما کا محل رعایت ادب
ہین اس کی ساتہہ موافق ہے واللہ اعلم وعلمہ احکم ذکر حکم زیارت قبر شریف
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ واجب ہی یا مستحب ہی اور توسل اور استمداد
کا زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی باجماع علما افضل سنتہ اور موکد مستحب
ہے اور بعضی علمار مالکیہ واجب کہتی ہین اور امام ابوحنیفہ کی پاس بہی قریب واجب ہے
اور تاج الدین سبکی فضیلت اور قربت زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وصحبہ وسلم کو سات قرآن اور حدیث او اجماع امت اور قیاس کی جو اصول اربعہ
شرع شریف ہین بیان کئی ہین اما کتاب اللہ فرمان حقتعالی کا جو ولو انہم
اذ ظلموا انفسہم جاؤک الخ کہ یہ آیت کریمہ دلالت کرتی ہی اور پر رغبت

ولانی حضوری بارگاہ رسالت پناہ صلی اللہ علیہ آلہ وسلم کی اور مغفرت چاہنی کی
حضرت سی اور جمیع علماء اس آیتہ کریمہ سی برابری حالت ممات اور حیات مبارک
کے جانکر آداب زیارت شریف مین حکم کئی ہین کہ اس آیت کو عرض کری اور مغفرت
چاہے اور امید کمال حرمت سی حضرت کی سات امتہ مرحومہ کی جو سرفراز ہی کہ مغفرت
چاہنا حضرت کا واسطے اس بندہ کی جو مستغفر حاضر ہو خدمت اقدس مین بہ نسبت
دوسرونکی تاکید زیادہ ہی اور اس حکایت کو باسانید روایت کئی ہین کہ محمد بن حرب
ہلالی کہتے ہین کہ مین مدینہ طیبہ مین حاضر ہوا اور زیارت قبر شریف کرکے مواجہ شریف
مین حاضر تھا ناگاہ یک اعرابی آیا اور زیارت کیا اور کہا یا خیر الرسل حق تعالی جو کتاب
آپ پہ نازل کیا اور فرمایا ولو انہم اذ ظلموا انفسہم جاؤک فاستغفروا اللہ الخ اور
مین حاضر ہوا ہون مغفرت چاہنے والا گناہون سی اپنی لوسیلہ شفاعت آپ کی اور رویا
اور یہ شعر بھی عرض کیا یا خیر من دفنت بالقاع اعظمہ * فطاب من طیبہن القاع
والاکم نفسی الفداء لقبر انت ساکنہ * فیہ العفاف وفیہ الجود والکرم راوی
کہتے ہین بعد بیٹھنے اس کی مین مشرف ہوا خواب مین آنحضرت صلی اللہ علیہ آلہ وسلم سے
کہ فرماتے ہین حقتعالی نی بخشا اس کو بسبب شفاعت میری اور حافظ ابو عبد اللہ مصباح
الظلام مین روایت کرتے ہین امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سی کہ بعد دفن آنحضرت صلی اللہ
علیہ آلہ وسلم کی بعد تین روز کی یک اعرابی حاضر ہوا اور بی اختیار قبر شریف پہ گرا اور
خاک مبارک کو اپنی سر پہ بیٹھا اور عرض کرنے لگا یا رسول اللہ جو کچھ کہ آپ خدا تعالی
سی سنی ہم آپ سی سنی اور جو حق تعالی نازل کیا آپ پر کلام مجید اس مین سی یہ آیت
بھی ہے ولو انہم اذ ظلموا انفسہم جاؤک فاستغفروا اللہ واستغفر لہم الرسول

لوجد وا اللہ توا با رحیما اور مین اپنی ذات پر ظلم کر کر حاضر ہوا ہون
خدمت شریف مین آپ کی میری واسطی مغفرت چاہئی حی راوی فرماتی ہین کہ قبر
شریف سی آواز آئی قد غفرالک یعنی تحقیق بخشا گیا واسطے تیری اور لیکن سنت
ہونا زیارت شریف کا بہت سی احادیث وارد ہین کہ بابین فضیلت اس کی ذکر کی
گئی ہین اور احادیث صحیحہ متفق علیہ کہ امر زیارت قبور مین آئی ہین بیچ باب ثبوت
استحباب زیارت قبر سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کہ سید القبور ہی کافی ہی اور اجماع
ائمہ فضیلت اور استحباب زیارت مین آگی مذکور ہوا اور مذہب صحیح یہہ ہے کہ زیارت
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عموماً واسطی مردون اور عورتون کی برابر ہی آما تیا اس
زیارت کرنا آنحضرت کا قبور اہل بقیع اور شہداء احد کی تئین اور جب ثریارت دوسرونکے
مستحب ہوئی زیارت قبر شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور تبرک حاصل کرنا اور
رحمت چاہنا اور مستفیض خیر ہونا ساتھ صلوٰۃ وسلام کے حضور مین ملائکہ جاتین جناب
عرش مآب کی بطریق اولی مندوب اور مستحب ہی اور بعضے علماء کہتے ہین ــ موذریات
قبور سی فقط یاد کرنا آخرت کا ہے جیسا حدیث مین وارد ہے زوروا القبور
فانہا تذکرکم الاخرۃ اور واسطی استغفار اہل قبور کے جیساکہ زیارت کرنا آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کا اہل بقیع کو اور کبھی واسطے نفع لینے کی اہل قبور سی جیسا زیارت قبور
صالحین کی اور امام حجۃ الاسلام نے فرمایا ہے جو شخص کہ ساتھ اسکی حالت حیات مین
اس کی تبرک طلب کرتے ہین بعد موت اس کی بھی ساتھ اس کی تبرک اور انتفاع
حاصل کرتے ہین امام شافعی رحمہ اللہ کہتے ہین کہ قبر امام موسی کاظم رضی اللہ عنہ کی بیچ
اجابت دعا کی تریاق اکبر ہے اور کبھی زیارت واسطی ادائی حقوق کی ہوتی ہی حدیث

شریف مین آیا ہے جو شخص زیارت کرے اپنے والدین کی ہر جمعہ مین تو لکھا جاتا ہے بار الوالدین کرکے اگرچہ تہا حالت زندگی مین ان کی نافرمانبرداری اور زیارت قبر شریف سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین یہ سب معانی حاصل ہے ذکر توسل و طلب شفاعت واستغاثہ واستمداد سات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توسل اور استمداد بجناب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اسوقت سے ہے کہ روح مبارک جسم شریف سے متعلق نہین ہوئی تھی جیسا کہ علماء حدیث تصحیح اس حدیث کی بروایت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کیے ہین کہ جب آدم علیہ السلام سے خطیہ سرزد ہوئی تو توسل آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ عرض کیے یارب اسالک بحق محمد ان تغفرلی اور حیات دنیا مین اور عالم برزخ مین اور عرصہ قیامت مین کہ انبیائے مرسل کو مجال دم مارنیکا نہوگا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فتح باب شفاعت فرماوینگے اولین وآخرین کو مستغرق بحار رحمت اور نعمت کرانیگے اور سب کہتے ہین کہ جبکہ توسل سات اعمال صالحہ کے باوجود اسکے کہ فعل انسان ہے اور قصور و نقصان کی سات تعریف کیا گیا ہے جائز ہے اور درگاہ الٰہی مین مقبول ہے چنانچہ آیت قرآنی ناطق ہے واستعینوا بالصبر والصلوٰۃ توسل بجناب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کہ محبوب خدا ہین بطریق اولی جایز ہے لیکن توسل بیچ دنیا کے مدت حیات مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیادہ اس سے ہی کہ حصر کیا جاوے حدیث شریف مین آیا ہے کہ یکمرد نابینا خدمت شریف مین حاضر ہوکر عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دعا فرمائے کہ حقتعالی عافیت سرفراز فرماوے حضرت نے ارشاد فرمایا تو اگر چاہتا ہے دعا کرتا ہون کہ حقتعالی بینائی عطا کرے اور اگر ثواب آخرت چاہتا ہے تو صبر کر کہ وہ بہتر ہے واسطے تیرے

بسند صحیح روایت کرتے ہین کہ زمانہ مین سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کی قحط واقع ہوا
یک شخص قبر شریف کی پاس حاضر ہوکر عرض کیا یا رسول اللہ استسق لامتک فانہم قد ہلکوا
حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کی خواب مین تشریف لا کر فرمای کہ تو عمر کو بشارت اور
خوشخبری دی کہ اس سال بارش ہوگا اور اس قسم توسل کی حقیقت یہ ہی کہ توسل کرنیوالا
حضرت سی یہ چاہتا ہی کہ اپنی حاجت روائی کی واسطی حقتعالی کی پاس حضرت شفاعت
اور دعا فرماوین جیسا کہ حالت حیات مین حضرت سی عرض کرتے تھی اور مضمون عبارت
**یا محمد انی توجہت بک الی ربی** اس سی خبر دیتا ہی ابن جوزی روایت کرتے ہین کہ
یکوقت اہل مدینہ کو قحط سخت واقع ہوا لوگ خدمت مین حضرت عایشہ مطہرہ رضی اللہ عنہا
کی حاضر ہوی حضرت نی فرمای کہ تم لوگ حضرت کی قبر شریف کی پاس حاضر ہوکر تہوڑا سا
آسمان کی جانب کہولدو تا کہ فیما بین قبر شریف حضرت کی اور آسمان کی کوی شی حایل نہو
لوگون نی موافق ارشاد حضرت کی عمل کیی برسات بہت ہوا اور صالحین اور اولیاء اللہ کو
بہی تعلق او فیضان نبوی ہی اسواسطی صالحین کی توسل مین بہی آثار اور اخبار وارد ہین
حدیث صحیح مین آیا ہی کہ عہد خلافت سیدنا عمر رضی اللہ عنہ مین یکوقت بارش رک گیا حضرت
عمر رضی اللہ نی توسل حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی حق تعالی کی پاس دعا کی اور کہی کہ خداوندا
جسوقت کہ زمانہ پیغمبر مین قحط ہوتا تو ہم تیری پیغمبر کی وسیلہ سی دعا بارش کی واسطے
کرتے تھے اب توسل تیری پیغمبر کے چچا کا کرتے ہین پس تو پانی برسا اور یک روایت مین آیا ہی
کہ عباس رضی اللہ عنہ اپنی دعا مین کہی کہ خداوندا بسبب نسبت تیری رسول کی یہ لوگ تیری
طرف متوجہ ہوی ہین تو محروم و بے دعا انکی شرمندہ مت کر اور حاجت روائی مین مستغیثین کے
نزدیک مرقد انور بہت سی آثار اور اخبار وارد ہین محمد بن المنکدر کہتے ہین کہ یک شخص

